کے پیدا ہونے اور ترقی کرنے کا مفصل حال تحقیق ہوتا ہی۔

اٹھارہویں صدی عیسوی کے اخیر میں فلاحین افریقہ میں سے شیخ عثمان دانفودیو بڑا مصلح[۵۱] قوم اور لڑاکر مذہب پھیلانے والا پیدا ہوا۔ جس وقت شیخ عثمان مکہ سے حج کرکے سودان کو واپس آیا تو مسلمانوں کی اصلاح اور شعار اسلام کو زندہ کرنے کا جوش اُس کے دلمیں ہرا تھا۔ عثمان جس زمانہ میں مکہ میں تھا تو فرقہ وہابیہ وہاں بہت ترقی پر تھا۔ عثمان پر بھی وہابیوں کا اثر پڑا اور اُس نے فاتحہ اور نذر نیاز کی رسموں کو اور مقابر کی زیارت کو بُرا بتایا بلکہ لوگوں کو سمجھایا کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی بھی بیجد تعظیم نہ کی جاوے اور سودان کے باشندوں میں جو دو قسم کے سخت گناہ پھیلے ہوئے تھے یعنی شراب خوری اور بدکاری اُن پر عثمان نے نہایت سختی سے حملہ کیا۔

ابتک فلاحین افریقہ چھوٹے چھوٹے گروہ رکھتے تھے جن کا کام کاشتکاری تھا ان لوگوں کو مسلمان ہوئے مدت ہوئی تھی اور اُنہوں نے اسی پر قناعت کی تھی کہ سودان کے مختلف حصوں میں زراعت سے یا مویشی چراکر اپنی گذراوقات کریں۔ اٹھارہویں صدی کے شروع میں اس قوم کے جو کچھ حالات تحریر ہوئے ہیں اُن سے معلوم ہوتا ہی کہ وہ ایک عافیت پسند اور محنتی قوم تھی۔ سنہ ۱۷۳۱ع میں فلاحین افریقہ کی بستیوں میں جو دریائے گامبیا کے کناروں پر واقع تھیں ایک سیاح[۵۲] پہنچا اور اُس نے لکھا کہ دریائے گامبیا جن ملکوں اور عملداریوں میں سے گذرتا ہی اُن میں بھورے رنگ کے لوگ آباد ہیں جن کو (فولی) فلاحین کہتے ہیں۔ یہ لوگ عربوں سے مشابہت رکھتے ہیں اور اُن میں سے اکثر عربوں ہی کی زبان بولتے ہیں کیونکہ عربی زبان اُن کے مدرسوں میں سکھائی جاتی ہی اور قرآن جو اُن کا قانون ہی وہ بھی اسی زبان میں ہی۔ یہ لوگ عربی زبان اس قدر سیکھے ہوئے ہوتے ہیں کہ یورپ کے لوگ لیٹن زبان اس قدر نہیں جانتے۔ کیونکہ اکثر فلاحین عربی بول سکتے ہیں۔ انکی

[۵۱] کوبے۔ بلیکنگنا افریکانا" صفحہ ۱۹ (لندن ۱۸۴۸ع) دائن ڈورینڈ پہلی جلد صفحہ ۳۰ اور ڈیل صفحہ ۲۹۱ [۵۲] فرانسس مور صفحہ ۷۵۔ ۷۷

ایک دیسی زبان ہو جس کو فولی کہتے ہیں۔ اس قوم کے آدمی طائفوں اور جرگوں میں رہتے ہیں۔ وہ اپنے شہر علیحدہ بناتے ہیں اور بادشاہوں میں سے جن کی حدود سلطنت میں وہ رہتے ہوں کسی بادشاہ کے محکوم نہیں ہوتے۔ کیونکہ اگر کسی قوم میں رہکر اُن کو آزار پہنچتا ہی تو وہ اپنی بستیاں توڑ دیتے ہیں اور دوسری جگہ آباد ہو جاتے ہیں۔ فلاحین کے سردار اپنی قوم پر اس طرح نرمی سے حکومت کرتے ہیں کہ اُن کی گورنمنٹ کا حکم بجاے اس کے کہ ایک شخص کا حکم معلوم ہو کل قوم کا حکم معلوم ہوتا ہی۔ اُن کی گورنمنٹ ایسی ہو جس کا انتظام بہت آسانی سے ہوسکتا ہی کیونکہ ساری قوم نیک مزاج اور بے شر ہی عدل و انصاف کے اعتبار سے اُن کی تعلیم ایسی ہوتی ہو کہ کوئی شخص جو بُری حرکت کرتا ہی اُس سے تمام قوم نفرت کرنے لگتی ہی۔ ........ سب لوگ بہت جفاکش اور سیدھے سادے ہوتے ہیں اور اپنے صرف سے زیادہ اناج پیدا کرلیتے ہیں جس کو وہ واجبی قیمت پر بیچ ڈالتے ہیں۔ اُن کی مہمان نوازی ایسی مشہور ہی کہ اس دیس کی اور قومیں فلاحین کے شہروں کا اپنے پڑوس میں آباد ہونا نعمت تصور کرتی ہیں۔ علاوہ اس کے وہ اس قدر نیکنام ہیں کہ اُنکی قوم کے کسی آدمی کے ساتھ مہربانی یا مہمان نوازی سے پیش نہ آنا بہت بُرا سمجھا جاتا ہی اگرچہ اس قوم کی انسانی ہمدردی عام ہی لیکن اپنی ہی قوم والوں کے ساتھ اُس کو دوگنی ہمدردی ہوتی ہی۔ اگر اُن کو معلوم ہو جاوے کہ قوم کا کوئی آدمی غلام کرلیا گیا ہی تو کل قوم ملکر اُس کو آزاد کرلیتی ہی۔ چونکہ کھانے پینے کا سامان اُنکے پاس ضرورت سے زیادہ ہوتا ہی اس لیے وہ اپنے کسی آدمی کو بھوکا یا ننگا نہیں رہنے دیتے جس طرح قوم کے اور لوگوں کی خدمت کیجاتی ہی اسی طرح بڈھوں اندھوں اور اپاہجوں کے ساتھ سلوک سے پیش آتے ہیں۔ اُن کو کبھی غصہ نہیں آتا۔ اور میں نے کبھی نہیں سُنا کہ اُن میں سے کسی ایک نے دوسرے کی بُرائی کی ہو۔ ان کا یہ حلم اور تحمل اس وجہ سے نہیں ہو کہ اُن میں دلیری اور بہادری کی کمی ہی۔ نہیں بلکہ افریقہ کی اور قومیں جس قدر دلیر اور بہادر ہیں اُسی قدر بہادر یہ لوگ بھی

ہیں۔ اور ہتھیار چلانے میں بڑے مشاق ہیں۔ اُن کے ہتھیاروں میں چھوٹی تلواریں تیر اور کمان اور بعض دفعہ بندوقیں ہوتی ہیں ........ یہ قوم بڑی متشرع مسلمان ہے اور اُس کا کوئی آدمی برانڈی یا پانی سے زیادہ کوئی تیز پینے کی چیز نہیں پیتا"۔

لیکن عثمان وانفودیو نے فلاحین کے منتشر گروہوں اور جرگوں کو ملا کر ایک قوم بنا دیا۔ اور اُن میں مذہب کا جوش پیدا کر کے جس کی وجہ سے آجتک تبلیغ اسلام میں اُن کی کوششیں مشہور ہیں۔ اُن کو ملک ہوسا کی بت پرست قوموں سے لڑنے کیلیے لے گیا۔ اور بتبکتو بورنو وغیرہ کے بادشاہوں کو خطوط روانہ کیے جنمیں حکم تھا کہ یا تو اپنی اور اپنی رعایا کی اصلاح کریں نہیں تو خدا کی طرف سے اُن کو سزا دینے کیلیے عثمان اُن کے پاس آتا ہے۔ غرض فلاحین ملک فتح کرتے ہوئے جنوبی اور مغربی اطراف میں بڑھے اور ملک کے ملک برباد کر دیے جو قوم مغلوب ہوئی اُس کو بجبر مسلمان کیا اور جو منتشر گروہ فتح ہوئے اُن کو ملا کر ایک قومی انتظام میں ترتیب دیا۔ ان فتوحات کے بعد فلاحین نے سکوتو کا شہر تعمیر کیا جو اسلامی حکومت کا دارالسلطنت قرار پایا۔ ۱۸۳۷ء میں کئی بت پرست عملداریوں کو برباد کر کے اُن کی جگہ اداموا کی عملداری قائم ہوئی۔ بروبا کے ملک میں آویو کا شہر عثمان نے مسمار کر دیا اور اُس کے قریب الورین کا شہر بنایا جس کے بازار بہت چوڑے تھے اور جسمیں چوک اور مسجدیں بہت تھیں غرض فلاحین کی قوم ملک فتح کرتی ہوئی مغرب کی طرف سمندر کے کنارے تک پہنچ گئی اور ملک سنی گامبیا اور سوڈان میں جو چار اسلامی عملداریاں آجتک قائم ہیں وہ اس بات کی دلیل ہیں کہ عثمان وانفودیو نے تبلیغ اسلام میں کیسی ہمت صرف کی۔ عثمان نے اپنی قوم کو فاتح قوم بنا دیا اور سب سے بڑھکر یہ کیا کہ اُن میں اسلام کا ایسا جوش عقیدت پیدا کیا کہ عملی جد و جہد کے لحاظ سے افریقہ کے داعیان اسلام میں فلاحین کو سب سے زیادہ تفوق حاصل ہے اُن کی تہذیب وتعلیم نے اُن کو اس کام کیلیے لائق اور قابل بنا دیا۔ ملکی فتوحات سے اسلام کو اس قدر ترقی نہیں ہوئی جس قدر کہ ان فتوحات کے بعد امن و امان کے وسایل

سے دعوت اسلام میں فلاحین کو کامیابی حاصل ہوئی۔

افریقہ کے اِس حصہ میں اسلام کی تبلیغ اور ترقی زیادہ تر ایسے لوگوں نے کی جنھوں نے کافرونکو مسلمان کرنیکے لیے کبھی تلوار نہیں اُٹھائی۔ یہ ترقی صوفیہ کے بعض مشہور خاندانوں کیوجہ سے ہوئی جن کا اثر شمالی افریقہ کے مسلمانوں میں بہت ہی۔ موجودہ صدی میں انہی صوفیوں کی کوشش سے مہتم بالشان نتیجے پیدا ہوئے ہیں۔ اگرچہ اُن کے کام کبھی مفصل تحریر نہیں ہوئے لیکن بعض اسلامی تحریکیں دریافت ہوتی ہیں جنکے یہ بانی ہوئے۔

صوفیہ کی طرف سے جس قدر دعوت اسلام کی تحریکیں ہوئیں اُن میں سب سے قدیم تحریک کے بانی سی احمد ابن ادریس ہوئے[۵۱] جن کو ۱۷۹۷ء سے ۱۸۳۳ء تک مکہ معظمہ میں اپنے علم و فضل کی وجہ سے بڑی شہرت رہی۔ اس وقت یہ بزرگ خاندان خضریہ کے سردار تھے ۱۸۳۵ء میں اُن کا انتقال ہوا اور اس سے پہلے اُنھوں نے اپنے ایک مرید محمد عثمان الامیرغنی کو دعوت اسلام کیلیے افریقہ روانہ کیا۔ محمد عثمان بحراحمر عبور کرکے کسیر میں اُترے اور یہاں سے دریائے نیل کی طرف روانہ ہوئے وادی نیل تک اُنکی صرف یہ کوشش رہی کہ مسلمانوں کو خاندان خضریہ میں مرید کریں۔ لیکن جس وقت تک سمت شمال میں دریائے نیل کے کنارے کنارے سفر کرکے وہ اسوان کے شہر تک نہیں پہنچے تبلیغ میں اُن کو بجوبی کامیابی نہیں ہوئی۔ البتہ اسوان سے ڈنگولا تک اُن کو نہایت کامیابی ہوئی۔ نوبیہ کے لوگ بکثرت بیعت کرنیکے لیے دوڑے آئے عثمان کو اب بادشاہوں کا سا شان و تجمل حاصل ہوگیا تھا۔ جس سے اہل نوبیہ کے دل بہت متاثر ہوئے اور اُن کی کرامات کی شہرت نے ہزاروں آدمیوں کو اُن کا مرید بنا دیا۔ عثمان نے ڈنگولا پہنچکر کاردوفان جانیکے لیے وادی نیل کا سفر ترک کیا اور کاردوفان میں بہت عرصہ تک قیام کیا۔ بت پرستوں کو مسلمان کرنا یہاں سے شروع ہوا۔ کاردوفان اور سینار میں بہت سے فرقے ایسے تھے جو ابھی تک

---

[۵۱] لنڈن صفحہ ۴۰۳-۴۰۴-

بت پرست تھے۔ لیکن محمد عثمان کے وعظ کا لوگوں پر ایسا اثر ہوا کہ اُن کو تبلیغ اسلام میں بڑی کامیابی ہوئی اور یہ کامیابی اس طریقہ سے اور دیرپا ہوگئی کہ محمد عثمان نے کاردوفان میں بہت سے نکاح کیے اور جو اولاد ہوئی اُس نے باپ کے انتقال (۱۸۵۳ء) کے بعد اشاعت کے لیے وہی کام جاری رکھے جو باپ نے شروع کیے تھے۔ محمد عثمان کی اولاد امیر غنیہ کے نام سے مشہور ہوئی[۱]۔

محمد عثمان کے سفر سے چند سال پہلے موجودہ خاندان مصر کے بانی محمد علی پاشا کی فوجوں نے مشرقی سوڈان میں فتوحات حاصل کیں۔ اور گورنمنٹ مصر نے بعض صوفیہ خاندانوں کے مریدوں کو اس جدید مفتوحہ ملک میں جانے کی ترغیب اس خیال سے دی کہ اُن کی کوشش سے ملک میں امن ہو جائیگا۔ ان لوگوں کو اپنی محنت اور کوشش میں ایسی کامیابی ہوئی کہ زمانۂ حال میں جو ہنگامے مہدی کیوجہ سے سوڈان میں ہوئے اُن کا سبب یہی بیان کیا جاتا ہے کہ ان واعظین کی تلقین سے سوڈان کی رعایا کو ان ہنگاموں کا اشتعال ہوا[۲]۔

افریقہ کے مغربی اطراف میں سلسلہ قادریہ اور تجانیہ کی کوششوں سے اسلام کی ترقی ہوئی قادریہ کو جو صوفیہ کے تمام سلسلوں میں باعتبار اشاعت کے سب سے زیادہ دور پھیلا ہوا ہے بارھویں صدی عیسوی میں شاہ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ نے قائم کیا تھا جن کو تمام اولیائے عظام میں سب سے زیادہ تعظیم و تکریم کے ساتھ ہر جگہ یاد کیا جاتا ہے[۳]۔ پندرھویں صدی عیسوی میں اس خاندان کے مریدوں نے جو صحرائے اعظم میں توات کے چشموں سے اُٹھکر مغربی افریقہ میں پہنچے تھے یہاں سلسلۂ قادریہ کو رواج دیا ولاتا کا شہر پہلا مقام تھا جہاں یہ لوگ جمع ہوئے۔ لیکن کچھ عرصے کے بعد اس شہر سے قادریہ کی اولاد نکال دی گئی۔ اور اُس نے تمبکتو کے شہر میں پناہ لی جو ولاتا سے مشرق

---

[۱] لی کیتیلیئر۔ (۱) صفحہ ۲۳۱-۲۳۲ [۲] لی کیتیلیئر (۲) صفحہ ۹۰-۹۱ [۳] رن صفحہ ۱۷۵

کی طرف تھا۔ موجودہ صدی کے شروع میں وہابیہ کی مذہبی تحریک نے جس سے اسلامی دنیا پر بہت
بڑا اثر ہوا صحرائے اعظم اور مغربی سودان کے قادریوں میں سخت مذہبی جوش پیدا کیا اور زیادہ
زمانہ گذرنے نہ پایا کہ قادریہ کے بڑے بڑے عالموں اور صوفیوں کے گروہ ملک سودان
میں اور سلسلہ کوہستان پر جو ساحل گنی کے متوازی چلا گیا ہے جا بجا نظر آنے لگے۔ بلکہ مغرب کی
طرف یہ لوگ اسقدر بڑھے کہ لائبیریا کی خود مختار سلطنت میں پہنچ گئے۔ مولوی ملا۔ تعویز لکھنے والے
کاتب یا معلم بنکر یہ مسلمان بت پرستوں کے ملکوں میں آئے جنہوں نے اُن کی خاطر و مدارات کی
اور وہ بت پرستوں میں اسطرح جا بجا آباد ہو گئے گویا جدا جدا دائروں کے مرکز تھے جہاں سے اسلامی
اثر ہر طرف پھیلنا شروع ہوا۔ بت پرستوں میں یہ مسلمان رفتہ رفتہ رسائی پیدا کرتے تھے اور ایک
ایک دو دو آدمیوں کو مسلمان کر کے تھوڑے عرصہ میں نومسلموں کا معقول گروہ اکٹھا کر لیتے تھے
جو نومسلم لائق ہوئے اُن کو ایسے شہروں میں تحصیل علم کیلیے روانہ کیا جاتا تھا جہاں قادریہ کے لوگ
موجود ہوں۔ فارغ التحصیل ہو کر یہ نومسلم اپنے وطن کو واپس آتے تھے۔ اور اب وہ اہل وطن کو
مسلمان کرنیکے لیے بخوبی تیار ہوتے تھے۔ غرض بت پرستوں اور فیتش کے پوجنے والوں میں
ایسا خمیر ملا دیا گیا جو آہستہ آہستہ پھولنا شروع ہوا یعنی اسلام کی اشاعت اُن میں بتدریج
ہونے لگی۔ موجودہ صدی کے وسط میں سودان کے مدرسوں اور مکتبوں میں فرقہ قادریہ کے
معلم و مدرس مقرر ہوتے تھے اور یہی قادریہ کا خاندان تھا جس نے بت پرستوں میں تبلیغ اسلام
کا نہایت باقاعدہ انتظام جاری کیا جس میں مذہب کی اشاعت ہمیشہ امن کے طریقوں سے
ہوئی۔ قادریہ نے نیک زندگی کی عمدہ مثالوں اور وعظ و نصیحت پر اپنی کوششوں کا دار و مدار رکھا۔
شاگرد پر اُستاد کے اثر کو اور تعلیم دین کی اشاعت کو اپنے کام میں زیادہ معاون و مددگار سمجھا[1]
ان لوگوں نے اپنے مرشد کی نصیحتوں کی ہمیشہ تعمیل کی اور جو بات اس خاندان کی مشہور تھی اُسکو
برقرار رکھا۔ شاہ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی نصیحت تھی کہ ہمسایہ سے محبت اور سلوک اور تحمل سے

[1] لی کیتلیئر (۲) صفحہ ۱۰۰-۱۰۹۔

پیش آنا چاہیے شاہ صاحب کو اکثر بادشاہ اور امیر نذریں بھیجتے تھے لیکن اُن کی سخاوت اُن کو ہمیشہ مفلس رکھتی تھی۔ شاہ صاحب کے ملفوظات یا معقولات میں کوئی قول ایسا نہیں ملتا جس میں عیسائیوں سے بغض یا عداوت کہنا بتایا گیا ہو۔ بلکہ جہاں کہیں اُنھوں نے اہلِ کتاب کا ذکر کیا ہو وہاں اُن کی غلطیوں پر افسوس ظاہر کیا ہو اور خدا سے دعا کی ہو کہ وہ راہ رست پر آئیں غرض یہ صلح کل اصول تھے جن کو شاہ صاحب اپنے ارادتمندوں میں پیدا کر گئے اور قادریہ کے لوگوں کو ہمیشہ ان اصولوں کا پابند دیکھا گیا ہو۔[۱]

اٹھارھویں صدی عیسوی کے اخیر میں تجانیہ کا صوفیہ خاندان الجزیرہ میں قائم ہوا موجودہ صدی کے وسط سے اس خاندان کے مرید سوڈان میں آباد ہوئے اور تبلیغ اسلام کے لیے اُنھوں نے وہی طریقے اختیار کیے ہیں جو خاندان قادریہ کے ہیں۔ تجانیہ کے مدارس سے اسلام کی اشاعت میں بڑی مدد پہنچی لیکن قادریہ کی طرح تجانیہ نے بزور شمشیر اسلام پھیلانے سے اجتناب نہیں کیا۔ اور افسوس ہو کہ اُن کے جہادوں کی شہرت نے تبلیغ کے ایسے واقعات کو جو مغربی افریقہ میں امن کے طریقوں سے پیش آئے تاریکی میں ڈالدیا ہو۔ حالانکہ تجانیہ کے لوگ جنھوں نے امن و امان کے وسائل سے اپنے مذہب کو شائع کیا تبلیغ اسلام میں اُن مجاہدوں سے زیادہ کامیاب ہوئے جنھوں نے لڑکر چھوٹی چھوٹی عملداریاں قائم کیں اور جن میں اُن کے خاندان کچھ دنوں بادشاہی کر گئے ان جہادوں کے حالات لکھنے کی طرف اہلِ یورپ کو خاص کر ایسی صورت میں توجہ کرنے کی قدرتاً ضرورت ہوئی جبکہ اُن کی تجارت یا ملک گیری کے منصوبوں میں ان جہادوں سے خلل پڑا۔ اور مسلمان واعظوں اور معلموں کے حالات تحریر کرنے کی جگہ کہ کس طرح سہولت کے ساتھ اُنھوں نے اسلام کو ترقی دی اہلِ یورپ کو اسلامی لڑائیوں کی سرگذشت لکھنے کا زیادہ شوق رہا۔ اس میں شک نہیں کہ یہ لڑائیاں اسلام کی اشاعت میں ایک طرح مفید بھی ثابت ہوئیں۔ اور اشاعت مذہب کے لیے اُن کا مفید ہونا کچھ اسلام

---

[۱] ر ن صفحہ ۱۰۴۔

ہی کے ساتھ مخصوص نہیں ہو بلکہ عیسوی مذہب کی اشاعت میں بھی ایسی لڑائیوں نے اکثر اس طرح نفع پہنچایا ہی کہ ملک کے فتح ہونیکے بعد داعیان مذہب کے لیے رستہ کھل گیا تاکہ غیر قوموں میں وہ اپنے مذہب کو پھیلائیں اور اپنے ہم مذہبوں کو بتائیں کہ ابھی ایسے ملک موجود ہیں جہاں کے باشندوں کو راہِ راست پر لانا باقی ہی۔

تجانیہ کی پہلی تحریک جس میں لڑائی اور اسلام کی اشاعت شامل ہوئی عمر الحاجی نے پیدا کی یہ شخص مکہ معظمہ میں تجانیہ خاندان کے ایک بزرگ سے ملا اور اس خاندان میں مرید ہو گیا عمر الحاجی فتہ تورو کا رہنے والا تھا اور معلوم ہوتا ہی اُس کے پاس بہت دولت تھی۔ اپنے ملک میں وہ رسوخ رکھتا تھا اور اُس کی صورت بہت بارعب تھی۔ عرب کے ایک عالم نے اُس کو تعلیم و تربیت کیا تھا اور کئی برس تک اس عالم سے اُس نے عربی زبان سیکھی تھی ۱۸۴۵ء یا ۱۸۵۵ء میں جس وقت عمر الحاجی بیت اللہ سے تین حج کرکے سوڈان کو واپس آیا تو اُس نے اپنے غلاموں کو مسلح کیا اور بیس ہزار آدمیوں کا لشکر جمع کرکے اشاعت اسلام کیلیے ان قوموں کے خلاف معرکے شروع کیے جو دریائے نائیگر اور سنیگال کے بالائی ملکوں میں ابتک بت پرست چلی جاتی تھیں۔

مغربی سوڈان میں اسلام کے پھیلنے کا کسی قدر حال اوپر لکھ آئے ہیں۔ یہاں عبد اللہ ابن یسین نے اور اُن کے ساتھیوں نے اسلام کا جو تخم بویا تھا وہ مسلمان تاجروں اور معلموں اور جیشمہ الحوض کے عربوں کی آمد و رفت اور تاثیر سے پھوٹ نکلا پندرہویں صدی عیسوی کے ایک سیاح نے لکھا ہی کہ عربوں نے زنگی سرداروں کو مسلمان کرنے میں کس طرح کی کوشش کی۔ اہلِ عرب نے ان سرداروں سے کہا کہ بغیر خدا کی شریعت کو مانے ہوئے عوام الناس کی طرح جو کسی دین و آئین کے پابند نہیں زندہ رہنا اُن کے لیے بڑی شرم کی بات ہی۔ اس بیان سے معلوم ہوتا ہی کہ قدیم دعاۃ اسلام نے مذہب اسلام اور اسلامی طریقوں کے رعب و داب سے افریقہ کے غیر مہذب وحشیوں کے دل پر اثر کیا تھا[۱]۔ لیکن باوجودیکہ ان زنگی قوموں میں مسلمان

[۱] سفر نامہ میسر الویسی دا کا دا موستو (۱۴۵۴ء)۔ راموسیو ۱۱ صفحہ ۱۰۱۔

صدہا برس سے موجود تھے مگر انیسویں صدی میں عمر الحاجی کو معلوم ہوا کہ اُس کے ملک کے بہت لوگ ابھی تک اپنے بت پرست بزرگوں کی طرح کفر اور گمراہی میں مبتلا ہیں۔ عمر نے اول مبیک کی ماندنگو قوم پر حملہ کیا اور اُس کے بعد دریائے سنیگال کے بالائی ملک میں پہنچکر سیگو سے بت پرستی کو خارج کیا۔ سیگو میں ببارا کی قوم اب تک بُت پرست تھی۔ عمر نے یہاں کی بعض اسلامی ریاستوں کی بھی اصلاح کی جن میں بت پرستی کے خیالات ابھی تک رائج تھے۔ عمر نے سیگو اور موسلینا میں قیام کیا اور ببارا کی قوم کو مغلوب کرکے مسلمان کیا اور اکثر موقعوں پر اسلام کی بجبر اشاعت کی۔ ۱۸۶۴ء میں عمر الحاجی مارا گیا۔ اور اُس کے بیٹے بالائی سنیگال اور نائگر کے وسط میں تمام ملک پر جو اُن کے باپ نے فتح کیا تھا مسلط رہے۔[1]

عمر الحاجی کے کئی جانشینوں نے بھی جو اُس کے خاندان یا معتقدین میں سے ہوئے اسلام کو اسی طرح ترقی دی جس طرح اُن کے سردار یعنی عمر نے فرقۂ تجانیہ کو جہاد پر آمادہ کرکے مذہب کو پھیلایا تھا لیکن ان جانشینوں کے زمانہ میں جو چھوٹی چھوٹی لڑائیاں ہوئیں اُن کے حالات بہت کم دریافت ہوتے ہیں۔ یا جس قدر دریافت ہوتے ہیں وہ کافی نہیں کیونکہ عمر الحاجی کی سلطنت اُس کے مرنیکے بعد چھوٹی چھوٹی کمزور ریاستوں میں تقسیم ہوگئی البتہ زمانۂ حال میں اشاعت اسلام کی ایک اور تحریک جس میں جہاد سے کام لیا گیا اور جس کا بانی قوم ماندنگو کا ایک سردار ہی جس کو امام صمد کہتے ہیں ایسی پیدا ہوئی جس کے حالات مفصل لکھے گئے ہیں۔ صمد نے مسلمانوں کا ایک لشکر جمع کیا اور خود اُس کا سردار بنا اور بت پرستوں کی کئی جنگجو اور بہادر قوموں کو اپنا مطیع بنالیا ۱۸۸۴ء میں صمد نے فلابا کو کئی مہینے کے سخت محاصرہ کے بعد فتح کیا جو ملک سلیمان کا دارالسلطنت تھا اور سیرالیون سے مشرق میں ۲۵۰ میل کے فاصلہ پر واقع تھا۔ فلابا کے باشندے فلاحین افریقہ کے حملوں کا جو ہر سال اُن کو فتح کرنیکے لیے یورش کیا کرتے تھے پچاس برس تک بخوبی جواب دیتے رہے لیکن

[1] اویل صفحہ ۲۹۲-۲۹۳- بلیدن صفحہ ۱۰-

اب صمد نے اُن کو فتح کر لیا۔ امام صمد کے حالات ایک عہد نویس مورخ نے عربی زبان میں لکھے ہیں۔ جن سے صمد کی بعض فتوحات کا مفصل حال دریافت ہوتا ہی۔ یہ مورّخ لکھتا ہی کہ "امام احمد الصمد ماندن کو کے جہاد کے یہ حالات ہیں۔ . . . . . . جب سے امام صمد نے بت پرست قوموں میں جو سمندرا اور رلک واسولو کے وسط میں رہتی ہیں۔ اِس غرض سے جانا شروع کیا کہ اُن کو خدا کے دین یعنی اسلام کی طرف دعوت دے تو خدا اُس کا ہمیشہ مددگار رہوا۔"

"جو اس کو پڑہیں اُن سب کو معلوم ہو کہ امام صمد کی اوّل کوشش ایک شہر پر صرف ہوئی جس کا نام فلندیہ تھا۔ صمد نے قرآن اور شریعت اور احادیث کے مطابق فلندیہ کے بادشاہ سندیدو کے پاس اس پیغام سے قاصد روانہ کیے کہ سندیدو امام صمد کی اطاعت قبول کرے اور بتوں کو پوجنا ترک کرے اور ایک خدائے برحق پر ایمان لائے جو بزرگ ہی اور برتر۔ جس کی عبادت اُس کے بندوں کے لیے اس زندگی میں اور آنے والی زندگی میں مفید ہی لیکن فلندیہ کے بت پرستوں نے اطاعت سے انکار کیا۔ اس پر صمد نے قرآن کے حکم کے مطابق اُن پر جزیہ مقرر کیا۔ لیکن اُنھوں نے اپنے اندھے اور بہرے پن سے ان باتوں کو نہ مانا۔ تب امام نے ایک مختصر لشکر پانچسو آدمیوں کا جو بہادر اور دلیر تھے جہاد کے واسطے جمع کیا اور فلندیہ پر حملہ کیا۔ بت پرستوں کے خلاف خدا نے امام کی مدد کی۔ اور اُس کو اُن پر فتح دی اور امام نے اپنے گھوڑوں سے اُن کا تعاقب کیا یہاں تک کہ وہ مطیع ہوئے۔ اب وہ بت پرستی کی طرف نہیں لوٹ سکتے کیونکہ اُن کے سب بچے مکتبوں میں قرآن پڑھتے ہیں اور علم دین اُن کو سکھایا جاتا ہی۔"

امام صمد نے اسی طریقے سے اور کئی بت پرست ریاستوں کو اسلامی معلموں اور واعظوں کی مدد سے مسلمان کر لیا۔ اور احکام قرآن کی پابندی اُن کو سکھائی۔ اب جو شہر فتح ہو کر یا اپنی خوشی سے اُس کا مطیع ہو جاتا ہی اُس میں امام صمد ایک مسجد بنوا دیتا ہی اور چند اسلامی مدارس

جن میں لائق معلم مقرر ہوتے ہیں جاری کردیے جاتے ہیں۔ اگرچہ امام ایک بڑے لشکر کا سردار ہو لیکن وہ قرآن پاک اور مدارس اسلامیہ کی تعلیم و تربیت پر بہ نسبت تلوار کے زیادہ بھروسا کرتا ہو اور کہا جاتا ہو کہ اُس کو ایسی قدرت حاصل ہو کہ جس بت پرست قوم کو وہ اسلام پر دعوت دیتا ہو وہ بغیر کشت و خون کے مسلمان ہو جاتی ہو[۱]۔

لیکن ان اسلامی تحریکوں کی نسبت جن میں جنگ و جدل سے کام لیا گیا یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ ملکی فتوحات اور لڑائیوں سے اس ملک میں اسلام کی ترقی زیادہ نہیں ہوئی۔ کیونکہ یہ لکھا گیا ہو کہ عمرالحاجی کی سلطنت کے جو حصے اُس کے جانشینوں کے قبضہ و تصرف میں رہے اُن کی حدود کے باہر جہاں کہیں عمر نے لوگوں کو زبردستی مسلمان کیا تھا وہ کچھ دنوں بعد مسلمان نہ رہے اور باوجودیکہ عمر کی فوجوں میں بہت جوش و خروش تھا اور اُس کی فتوحات نے بہت شان و شوکت دکھائی تھی جو عارضی ثابت ہوئی لیکن اب ایسی اسلامی تحریکوں کے نشان بہت کم باقی ہیں جن میں جنگ و پیکار کے طریقے اشاعت مذہب کیلیے اختیار کیے گئے[۲]۔ مغربی افریقہ کی اسلامی تحریک میں یہ لڑائیاں اس وجہ سے قابل وقعت ہیں کہ مذہبی جوش اُنھوں نے پیدا کر دیا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ داعیان اسلام نے امن و امان کے طریقوں سے بت پرستوں میں بہت وسعت کے ساتھ اسلام کو شائع کیا۔ ان جہادوں کو اگر بنظر غور دیکھا جاوے تو موجودہ ترقی اسلام کی تاریخ میں اُن کا واقع ہونا محض اتفاقی ہو اور اُن کا شمار ہرگز اُن وسائل اور قوتوں میں نہیں ہو جن سے فی الحقیقت افریقہ میں اسلام کی اشاعت ہوئی۔ اگر بالفرض کسی قوم نے ان جہادوں کی وجہ سے اسلام قبول کر لیا تو بھی جب تک دعاۃ اسلام اس قوم کی تعلیم و تہذیب کیلیے ساعی نہ ہوے اُس کا مسلمان ہونا نہ ہونا برابر تھا بغیر اس کے ناممکن تھا کہ کوئی جماعت ایسی پیدا ہو سکتی جسے صحیح طور پر مسلمان کہ سکتے غرض اس تحریک سے اسلام کی اشاعت اور ملک گنی اور سنی گامبیا کے ملحقہ حصوں میں

---

[۱] بلیڈن۔ صفحہ ۳۵۰۔ ۳۶۰۔ [۲] لی کیٹیلیر۔ (۲) صفحہ ۱۱۲۔

ہوگئی جہاں فلاحین اور ملک ہوسا کے مسلمان تاجر آمد و رفت رکھتے تھے اور لوگوں میں اسلام کی تبلیغ کرتے تھے موجودہ صدی میں ان مسلمانوں نے گنی اور سنی گامبیا کے بت پرستوں کو مسلمان کرلیا ہو۔

اب جن اسلامی فرقہ کے کاموں کا ہم ذکر کرتے ہیں اُس کو مذہب اسلام کی خدمت کے لیے سوائے امن و امان کے وسایل اور تعلیم و تلقین کے طریقوں کے کبھی جنگ و پیکار سے کسی طرح کا تعلق نہیں رہا۔ ۱۸۳۵ء میں الجزائر کے ایک قاضی نے جس کا نام سیدی محمد ابن علی السنوسی تھا فرقہ سنوسیہ کو قائم کیا جس کی غرض یہ تھی کہ مسلمانوں کی اصلاح ہو اور اسلام کی اشاعت کی جائے۔ سیدی محمد ابن علی جنہوں نے ۱۸۵۹ء میں انتقال کیا اور محض اپنی لیاقت کے زور سے بغیر کسی کا خون بہائے وہ ایک ایسی سلطنت کے بانی ہوئے جس کا انتظام خدا کے ہاتھ میں ہو اور جس کی رعایا دل سے اُس کی خدمت گذار رہے اور جس کی وسعت قلمرو کو اون کے جانشین برابر ترقی دے رہے ہیں۔ فرقہ سنوسیہ پر فرض ہو کہ احکام قرآن اور اصول توحید کے مطابق چلیں اور اُن کی پابندی میں سرِمو فرق نہ ہو۔ صرف خدائے وحدہ لاشریک کی بندگی کریں۔ فقیروں اور درویشوں کی بیجد تعظیم اور مقابر کی زیارت سے پرہیز کریں۔ قہوہ اور تمباکو نہ پئیں اور یہودیوں اور عیسائیوں سے کسی طرح کی رسم پیدا نہ کرنے کا اُن کو حکم ملا۔ اور ہر شخص پر فرض تھا کہ اگر وہ ہمیشہ اس فرقہ کی خدمت میں مصروف اور ترقی اسلام میں ہمیشہ ساعی نہ رہ سکے جس کے ساتھ اہلِ یورپ کے اثر سے بچنا بھی ضروری ہو تو وہ اپنی آمدنی کا ایک حصہ اس جماعت کے فائدے کیلیے دیا کرے۔ سنوسیہ کا فرقہ شمالی افریقہ کے سب ملکوں میں پھیلا ہوا ہے۔ اور اُس کی خانقاہیں مصر سے لیکر موراکو تک بلکہ صحرائے اعظم اور سوڈان کے شاداب قطعات میں بھی جا بجا موجود ہیں۔ جغبوب کا گاؤں جو مصر اور طرابلس کے درمیان صحرائے لیبان میں واقع ہو فرقہ سنوسیہ کا صدر مقام ہو۔ یہاں سے ہر سال صدہا مسلمان تعلیم و تربیت پاکر اسلام پر وعظ

وتلقین کے لیے شمالی افریقہ کے ملکوں میں جاتے ہیں۔ سنوسیہ کی تمام شاخیں (جن کی تعداد ۱۲۱ ہے) خانقاہ جغبوب سے اس وسیع فرقہ کے انتظام کے لیے صلاح اور مشورہ حاصل کرتی ہیں جسمیں صدہا مختلف قومیں اور گروہ جن کے ملک ایک دوسرے سے فاصلۂ دراز پر واقع ہیں، شامل ہیں۔ سنوسیہ کو اپنے کام میں بدرجۂ غایت کامیابی ہوئی ہے۔ اُس کی خانقاہیں تو شمالی افریقہ میں مصر سے موراکو۔ سوڈان۔ سنی گامبیا اور ارض سومالی میں موجود ہی ہیں۔ لیکن اُس کے لوگ بھی عرب عراق اور مجمع الجزائر ملایا میں نظر آتے ہیں[۱]۔ اگرچہ سنوسیہ کا مقدم فرض یہی تھا کہ مسلمانوں میں اُن کے مذہب کی اصلاح کریں لیکن اشاعت مذہبی میں اس فرقہ کو اس قدر کامیابی ہوئی کہ افریقہ کی اکثر قوموں میں جو بت پرست یا برائے نام مسلمان ہیں جس وقت سنوسیہ کے لوگ پہونچے تو یہ سب قومیں اسلام کی نہایت پابند ہوگئیں۔ داعیان سنوسیہ آج کل اس جستجو میں ہیں کہ بالی قوم کے اُس حصہ کو جو ابھی تک بت پرست ہے اور بورنو کے مشرق میں اینڈی کے کوہستان میں رہتا ہے کسی طرح مسلمان کرلیں بالی قوم کے ایسے حصوں میں جسکے لوگوں میں اسلام کا علم بہت اوپری تھا اور وہ برائے نام مسلمان تھے سنوسیہ نے ایسا جوش مذہب پیدا کردیا ہے جیسا خود اُن میں موجود ہے[۲] صحرا میں فیضان کے جنوب کی طرف تو یا تبستی کی رہنے والی قوم جس کا نام تیدا ہے اور جو پہلے برائے نام مسلمان تھی سنوسیہ کے پہنچتے ہی متشرع مسلمان ہوگئی۔ اور اب تک سنوسیہ کی کوششوں کی شاہد ہے[۳]۔ سنوسیہ کے دعاۃ اسلام گالا کے ملک میں بھی اشاعت مذہب کرتے ہیں۔ اور ہرار کے شہر سے جہاں اون کو بہت قوت ہے بلکہ امیر ہرار کے دربار میں جس قدر سردار ہیں سب سنوسیہ خاندان کے مرید ہیں[۴] ہر سال نئے لوگ اسلام کی ترقی کیلیے گالا کے ملک میں جاتے ہیں۔ مذہب کے پھیلانیکے لیے یہ لوگ مدرسے کھولتے ہیں

---

[۱] ریدل (۱) صفحہ ۷، ۹۹ و ۱۶۲ ۔ [۲] ناختیگال "صحرا اور سوڈان" دوسری جلد صفحہ ۱۸۵ (برلن ۱۸۷۹ء) [۳] دویریے صفحہ ۴۵ ۔ [۴] پولتش صفحہ ۲۱۴ ۔

اور صحرا کے شاداب مقامات پر بستیاں آباد کر دیتے ہیں۔ غلاموں کو خرید کر وہ مسلمان کر لیتے ہیں خاص کر وادی کی قوموں میں اُنھوں نے اس طریقے سے مسلمانوں کی تعداد بہت بڑھائی ہی۔ جغبوب میں ان غلاموں کو تعلیم و تربیت دی جاتی ہی اور جب وقت وہ سنوسیہ کی تمام باتوں سے واقف ہو جاتے ہیں تو آزاد کر کے وطن بھیج دیے جاتے ہیں تاکہ اپنے بھائی بندوں کو مسلمان کریں[1]۔

سوڈان کی بت پرست قوموں میں مسلمانوں کی کوششوں کے حالات جو اوپر بیان ہوئے اگرچہ کم ہیں لیکن جس قدر ہیں اُن کی قیمت اس لیے زیادہ ہی کہ سوڈان میں اشاعت اسلام کے حالات کا پتہ بہت کم چلتا ہی۔ اگرچہ تاریخی دستاویزوں سے کوئی شہادت بہم نہیں پہنچتی۔ لیکن بت پرست قوموں میں جو مسلمان بہتر مذہب اور بہتر تہذیب کے رکھنے والے موجود ہیں وہ داعیان اسلام کی کوششوں کی زندہ شہادت ہیں۔ سوڈان کے جنوب مغرب میں جہاں تک اسلام پھیل چکا ہی وہاں کی مسلمان اور غیر مسلمان قوموں میں بڑا فرق نظر آتا ہی کہ بت پرستوں کی اخلاقی حالت اہلِ یورپ کی شراب فروشی سے کس درجہ خراب ہوئی ہی۔ اس زمانہ کے ایک سیاح[2] نے اُن قوموں کی خراب حالت کے ذکر میں جو دریائے نائگر کے دہانے کی طرف آباد ہیں لکھا ہی کہ "جب دریائے نائگر میں ہماری دخانی کشتی چڑھاؤ پر جاتی تھی تو دو سو میل تک کوئی چیز ایسی نظر نہیں آئی جو میرے خیالات میں کسی طرح کی تبدیلی پیدا کرتی۔ کیونکہ بت پرستی کے ساتھ مردم خواری اور شراب کی تجارت خوب رونق پر تھی۔ لیکن جب ساحل کا نشیبی ملک پیچھے رہ گیا اور میں وسط سوڈان کی شمالی سرحد کے قریب پہنچا تو لوگوں کی صورت اور شعار میں مجھکو ترقی معلوم ہوئی۔ مردم خواری موقوف ہوتے ہی بت پرستی بھی رخصت ہوئی۔ شراب کی تجارت بھی کم ہو گئی اور لوگوں کے بدن پر کپڑے زیادہ اور صاف نظر آنے لگے اور صورتوں میں

[1] دوویریر۔ لا کونفریری مسلمان دے سیدی محمد بن علی السنوسی (پیرس ۱۸۸۴ء) لوئی رن صفحہ ۴۸۱ و ۵۱۲۔

[2] جوزف ٹامسن (۲) صفحہ ۱۸۵۔

ایسی متانت پائی گئی جس سے معلوم ہوتا تھا کہ اخلاقی ترقی شروع ہوگئی ہی اور ہر ایک چیز سے ظاہر تھا کہ ضرور کوئی خاص بات ہی جس نے ان وحشیوں کی طبیعت پر قدرت پاکر اُن کا قلب ماہیت کر دیا ہی تم کو تعجب ہوگا کہ یہ خاص بات دین اسلام ہی"

"لکوجا سے گذر کر دریائے بینوئی اور نائگر کے سنگم پر ہم اُن مقاموں سے نکل آئے جو داعیان اسلام کے گویا مورچے تھے - اور وسط سوڈان میں داخل ہوے - یہاں پہنچکر معلوم ہوتا تھا کہ ملک کی گورنمنٹ اچھی ہی اور ہوشیار سوداگر اُس میں موجود ہیں جو عمدہ قسم کے کپڑے بنتے ہیں یا پیتل اور چمڑے کا کام کرتے ہیں اور تہذیب و شائستگی کے میدان میں ترقی کر چکے ہیں"

نائگریا میں اسلام کی اشاعت کا صحیح اندازہ کرنے کیلیے ایک بات یہ بھی یاد رکھنی چاہیے کہ مغربی ساحل اور دعوت اسلام کی جنوبی سرحد[1] کے برابر برابر تو داعیان اسلام دعوے لے ہی جاتے ہیں - مگر اُن کی کوششوں کے لیے شمال و مشرق کے ملکوں میں بھی جو دور تک پھیلے ہوئے ہیں بہت میدان کھلا ہی اگرچہ ان ملکوں میں اسلام کو رائج ہوئے مدت ہوئی - لیکن تبلیغ اسلام کے لیے ابھی یہاں کام باقی ہے - قوم فنج جو سینار کی سب سے سر برآوردہ زنگی قوموں سے ہی اُس کے بعض حصے ایسے ہیں کہ کچھ لوگ اُس کے مسلمان ہیں اور کچھ لوگ بت پرست - چنانچہ نوبیہ کے مسلمان سوداگران بت پرستوں کو مسلمان کرنے کی کوشش کر رہے ہیں[2] - سوڈان اور سنی گامبیا کی آبادی میں سے ایسے فرقوں کا شمار بتانا آسان ہے جن میں بت پرستی کے عقائد اور طریقے ابتک جاری ہیں یا جن میں اسلام کی پابندی خفیف ہی گو صدہا برس سے مسلمان ان لوگوں کے قریب آباد ہیں اور یہی وجہ ہی کہ موجودہ صدی میں سوڈان اور سنیگامبیا کے داعیان اسلام کو مسلمانوں کی اصلاح یا تبلیغ کے لیے زیادہ دور نہیں جانا پڑا - پس افریقہ کی تاریخ تبلیغ میں اصلاح مذہب کی تحریکوں کا

[1] افریقہ کا نقشہ دیکھیے [2] اوپل - صفحہ ۳۰۳ -

ذکرا و رشعار اسلام کے زندہ ہونے کا حال ہم کو قابل غور نظر آیا اور ہم نے ناظرین کو اس مضمون کی طرف متوجہ کیا۔

دعاۃ اسلام کی کوششوں کا دوسرا منظر مغربی ساحل افریقہ ہی۔ باوجودیکہ ساحل گنی اور سیرالیون اور ملک لائبیریا میں اسلام کو بہت ترقی ہو چکی تھی بلکہ لائبیریا میں مسلمانوں کی تعداد بت پرستوں سے زائد تھی مگر افریقہ کے مغربی ساحل پر اسلام کو ایسی قوموں سے واسطہ ہوا جو ابھی تک مسلمان نہیں ہوئی تھیں۔ اشانٹی میں جو مغربی ساحل افریقہ کا ملک ہی ۱۷۵۰ء سے کچھ مسلمان موجود تھے اور اُس زمانہ سے آجتک اس ملک میں مسلمانوں نے دعوت اسلام میں ایسی کوشش کی کہ آہستہ آہستہ لیکن ہمیشہ حکمی کامیابی اُنکو حاصل ہوئی۔ اس کا سبب یہ بھی ہو کہ اشانٹی کے باشندے مسلمانوں کی خاطر و مدارات کرتے ہیں اور بادشاہ اشانٹی کے دربار میں اُنکو بڑا دخل ہو جاتا ہی۔ داعیان اسلام نے یہاں اسلامی مدارس جاری کیے ہیں جو بت پرستوں کی اولاد کو اسلام کی طرف رجوع کرتے ہیں۔ اشانٹی میں ایسی علامتیں ظاہر ہو چکی ہیں کہ مذہب اسلام یہاں کے اور تمام مذہبوں پر غالب آ جائیگا کیونکہ اشانٹی کے اکثر سرداروں نے اسلام قبول کر لیا ہی۔ داہومی اور گولڈ کوسٹ پر دعوت اسلام روز افزوں ترقی پر ہی ان ملکوں کے بت پرست سردار اگر ظاہر میں اسلام قبول نہیں کرتے تو وہ داعیان اسلام کے اثر کو ضرور گوارا کر لیتے ہیں اور اس طرح مسلمانوں کو مدد مل جاتی ہی کہ عوام الناس میں وہ اسلام کی اشاعت کریں۔ مغربی ساحل افریقہ پر داہومی اور اشانٹی دو بڑی عملداریاں ہیں جن کے فرمانروا بت پرست ہیں لیکن اُن کا مسلمان ہو جانا اب کوئی دن کی بات سمجھی جاتی ہی۔ لاگوس کے شہر میں تقریباً دس ہزار مسلمان ہیں اور مغربی ساحل کے اُن شہروں میں جہاں تجارت بہت ہوتی ہو ایسے مسلمان بھی آباد ہیں جو اعلیٰ درجہ کی زنگی قوموں سے ہیں۔ مثلاً یہ لوگ فلاحین ماندن گو اور ہوسا

---

۱؎ ویٹا۔ دوسرا حصہ صفحہ ۲۰۵۔ ۲؎ سامسن صفحہ ۱۱۰۔ ۳؎ پیری پوچ۔ صفحہ ۱۱۰۔ ۴؎ بلیدن۔ صفحہ ۲۰۵۔

کی قوموں کے لوگ ہیں اور اُن کا مذہب اسلام ہے۔ جب یہ زنگی مسلمان تجارت کیلیے یا اس غرض سے کہ یورپ والوں کی فوجوں میں بھرتی ہوں مغربی ساحل افریقہ کے شہروں میں آتے ہیں تو یہاں کے بت پرستوں پر اُن کی صورت اور لیاقت کا اثر پیدا ہوتا ہے اور وہ دیکھتے ہیں کہ یوروپین گورنر اور حکام اور تاجر مسلمانوں کی بہت عزت اور توقیر کرتے ہیں۔ یہ زنگی مسلمان قومی اعتبار سے یا شکل اور لباس میں ایسا فرق نہیں رکھتے کہ بت پرستوں کو اُن کی برادری میں شامل ہونا غیر ممکن معلوم ہو۔ علاوہ اس کے یہ زنگی مسلمان بت پرستوں کو سمجھاتے رہتے ہیں۔ کہ اگر ہمارے شریک بننا چاہتے ہو تو پہلے مسلمان ہو جاؤ۔ جس وقت کوئی بت پرست خواہ وہ کیسے ہی کم درجہ کا اور ذلیل حالت کا آدمی ہو مسلمان ہونے کی نیت ظاہر کرتا ہے تو مسلمان فوراً اُس کو اپنی برادری میں شامل کرتے ہیں اور اُس کو اپنے برابر کا آدمی سمجھتے ہیں اور یہ برابر کا درجہ اس طرح دیا جاتا ہے کہ کسی کو اُس کے دینے میں حسد یا رشک نہیں ہوتا بلکہ جن مسلمانوں کو دعوت اسلام کا شوق اور جوش ہوتا ہے وہ نومسلم کو یہ عزت نہایت خوشی سے دیتے ہیں دریائے سنی گال کے دہانہ سے لاگو کے بندرگاہ تک جن میں دو ہزار میل کا فاصلہ ہے کوئی بڑا شہر لب سمندر ایسا نہیں ہے جس میں کم از کم ایک مسجد نہ ہو۔ اور جہاں داعیان اسلام بڑے جوش و خروش سے تبلیغ میں مصروف نہ ہوں بلکہ بعض صورتوں میں ایک ہی جگہ مسلمان اور پادری اپنے اپنے مذہب کی اشاعت میں کوشش کرتے ہیں[۲]۔

مصنفوں نے بالاتفاق کوئی فیصلا ابتک اس امر کے متعلق نہیں ظاہر کیا ہے کہ جغرافیہ کے اعتبار سے افریقہ میں تبلیغ اسلام کی حدود کہاں تک قائم کی جاویں[۳]۔ اٹکل سے یہ کہہ سکتے ہیں کہ خط استوا سے شمال میں دس درجہ کا عرض بلد تبلیغ اسلام کی

---

[۱] سامن صفحہ ۸۸ [۲] بلیدن صفحہ ۲۰۲ [۳] افریقہ کے نقشہ میں جو نقطوں کا خط اسلام کی جنوبی حد قائم کرنے کیلیے کھینچا گیا ہے اُسکے لیے ڈاکٹر ادسکا یومان صاحب کا میں مشکور ہوں۔ یہ صاحب مشرقی افریقہ جرمنی کے مشہور و معروف محقق ہیں۔

جنوبی حد ہو گو اس عرض بلد سے شمال کے اطراف میں بعض قومیں ابھی تک بت پرست ہیں[1] ہم اوپر لکھ آئے ہیں کہ مغربی ساحل پر اور دریائے نائگر کے دہانے کے قریب جو ملک ہیں اُن میں مدت ہوئی کہ اسلام اس جنوبی حد سے گذر کر شائع ہو چکا ہو۔ لیکن سوائے ملک کے ایسے حصوں کے جن کا ہم آگے ذکر کریں گے وسط افریقہ میں اسلام کا اثر ابھی تک کم ہے اس میں شبہ نہیں کہ وسط افریقہ میں مسلمان اکثر نظر آتے ہیں خاص کر وہ عرب تاجر جو زنجبار سے یہاں پہنچے ہیں لیکن معلوم ہوتا ہو کہ ان عربوں میں تبلیغ اسلام کا شوق یا تو کم ہے یا بالکل نہیں کیونکہ اُنھوں نے ملک سوڈان کی مثل ایسی اسلامی ریاستیں جو احکام قرآن کے بموجب جاری ہو کر اُس کی پابند ہوتیں وسط افریقہ میں قائم نہیں کیں۔ مشرقی ساحل افریقہ میں اسلام کا اثر دوسری صدی عیسوی سے موجود ہو لیکن افریقہ کے اطراف مشرق میں مسلمانوں سے کوئی ایسا کار نمایاں نہیں ہوا جس کو دعوت اسلام کی تاریخ میں جگہ ملتی۔

مشرقی ساحل افریقہ پر اہلِ عرب کے آباد ہونے کے حالات کم دریافت ہوتے ہیں ۱۵۰۵ء میں جب پرتگیزوں کے دون فرانسسکو دالمیدیا نے کیلوا[2] کا شہر فتح کیا تو ایک تاریخ عربی زبان میں لکھی ہوئی اُس کو ملی۔ اس تاریخ میں بیان ہو کہ اوّل مسلمان جو اس ساحل پر آباد ہوئے وہ چند عرب تھے جنھوں نے ایک شخص زید کے باطل مذہب کو تسلیم کیا تھا۔ اور اس کی وجہ سے وہ جلاوطن کر دیے گئے تھے۔ زید رسول اللہ صلعم کے خاندان سے تھے[3] جن زید کا یہاں ذکر ہو اُن سے غالباً زید ابن علی علیہ السلام مراد ہیں جو حضرت امام حسین کے پوتے تھے اور خلیفہ ہشام کے عہد میں اُنھوں نے امام مہدی ہونے کا دعویٰ کر کے اہل تشیع کو بغاوت پر آمادہ کیا تھا۔ ۱۲۲ھ ۷۴۰ء میں خلیفہ ہشام کے عہد میں اُن کو شکست ہوئی اور مارے گئے[4]۔

---

[1] اوپل صفحہ ۲۹۴-۲۹۰ [2] یہ شہر ایک جزیرہ میں ہو جو زنجبار سے جنوب کی طرف ۹ درجہ ہٹا ہوا ہو [3] دے بارس صفحہ ۲۱۱ [4] ابن خلدون۔ تیسری جلد صفحہ ۹۸-۱۰۰۔

یہ عرب افریقہ کی بت پرست قوموں سے ہمیشہ خائف رہے۔ لیکن مشرقی ساحل پر اُنھوں نے اپنی آبادی کو رفتہ رفتہ ترقی دی۔ یہاں تک کہ اہل عرب کا ایک اور گروہ اُن میں شامل ہوا۔ یہ گروہ خلیج فارس سے عرب کے ساحل اور جزیرہ بحرین کے قریب سے تین جہازوں میں بیٹھکر یہاں آیا تھا۔ سات بھائی اس گروہ کے سردار تھے اور عرب سے نکلنے کیوجہ یہ ہوئی تھی کہ شہر الحسا کے بادشاہ نے جس کی سلطنت ان عربوں کے وطن کے قریب تھی اپنر ظلم کیے تھے۔ جب یہ عرب مشرقی ساحل افریقہ پر پہنچے تو اُنھوں نے مقدشو کا شہر پہلے تعمیر کیا۔ جس کو رفتہ رفتہ ایسی قوت حاصل ہوئی کہ ساحل کے تمام عربوں پر حکمران ہو گیا۔ اہل عرب کا پہلا گروہ جو مشرقی ساحل پر آباد ہوا وہ شیعہ تھا اور چونکہ دوسرا گروہ سنی تھا اس لیے اُس نے سرداران مقدشو کی حکومت میں رہنا پسند نہ کیا اور ساحل چھوڑکر ملک کے اندرونی حصوں میں آباد ہو گیا جہاں وہ دیس کے لوگوں میں مل گیا اور دیسی عورتوں سے شادیاں کر کے اُس نے اُن کے طریقے اور رسوم اختیار کر لیے[۱]۔

مقدشو کا شہر دسویں صدی عیسوی کے وسط میں آباد ہوا تھا اور مشرقی ساحل افریقہ پر ستر برس تک وہ بڑے زور کا شہر رہا۔ لیکن اسی اثنا میں خلیج فارس سے ایک اور گروہ یہاں آباد ہونے کی غرض سے آیا۔ اور مقدشو کے مقابلہ میں اُسے ایک نیا شہر آباد کیا۔ اس گروہ کا سردار علی تھا جو شیراز کے سلطان حسن کا بیٹا تھا اُس کے چھ بھائی اور تھے چونکہ علی کی ماں حبشن تھی۔ اس لیے اُس کے بھائی اُس کو حقارت کی نظر سے دیکھتے تھے۔ اور جب سلطان حسن کا انتقال ہو گیا تو اُنھوں نے ایسے ظلم کیے کہ علی نے وطن چھوڑکر کہیں اور آباد ہونے کا قصد کیا اور اہل و عیال اور چند مصاحبوں کو لیکر جزیرہ ارمز دسے جہاز میں سوار ہوا اور جب افریقہ کے مشرقی ساحل پر پہنچا تو مقدشو

[۱] دے بارس۔ صفحہ ۲۱۱-۲۱۲

سے بچکر نکلا کیونکہ وہاں کے لوگ مختلف المذہب تھے اور یہ سنکر کہ زنجبار کے ملک میں سونا ملے گا وہ مقدشو سے جنوب کی سمت میں چلا اور ساحل پر کیلوا کا شہر آباد کیا جہاں وہ خود مختاری کی حیثیت سے رہ سکا۔ اور شمال میں جو عرب آباد تھے اُن کی دسترس سے بچگیا[۱]

غرض اس طرح مشرقی ساحل افریقہ پر خلیج عدن سے لیکر خط جدی تک جس کو زمانۂ وسط کے جغرافیہ دانانِ عرب نے اقوام زنج کا ملک لکھا ہی عربوں کے متعدد شہر آباد ہوگئے زنج کی قوموں میں اہلِ عرب نے اسلام کی اشاعت کیواسطے کچھ ہی کوشش کی ہونگی لیکن اُس کے حالات ہم تک نہیں پہنچے کتاب عجائب الہند جو حالات سفر کی ایک کتاب غالباً دسویں صدی عیسوی کی لکھی ہوئی ہی اُس میں ایک عجیب واقعہ تحریر ہی کہ زنج کی قوموں میں سے ایک قوم کے بادشاہ نے کس طرح اپنی رعایا میں اسلام کی اشاعت کی سنہ ۹۲۲ء میں اہلِ عرب کا ایک جہاز جس پر تجارت کا مال بہرا تھا طوفان میں آگیا اور رستہ سے بھٹک کر آدم خوار زنجیوں کے ملک میں پہنچ گیا اور جہاز والوں کو یقین ہوا کہ اب کوئی دم میں وہ موت کا لقمہ بنتے ہیں۔ لیکن زنجیوں کے بادشاہ نے عربوں پر مہربانی کی اور کئی مہینے تک اُن کو اپنا مہمان رکھا ان تاجروں نے اپنا مال خوب نفع سے بیچا مگر بادشاہ کی مہربانیوں کا عوض بڑی دغابازی سے کیا۔ اور وہ یہ تھا کہ جب ان عربوں کو رخصت کرنے کیلیے بادشاہ اور اُس کے عمائد جہاز تک آئے تو ان عربوں نے سب کو گرفتار کرلیا۔ اور غلام بناکر عمان میں لے آئے۔ اس کے بعد چند سال گذرے تھے کہ ان ہی عرب تاجروں کا جہاز پھر طوفان میں آیا اور رستہ بھول کر زنجیوں کے بندرگاہ میں پہنچ گیا۔ زنجی جو کشتیوں میں سوار تھے جہاز کے پاس آئے اور جہاز والوں کو پہچان لیا۔ ان عرب تاجروں کو اپنے مرنے میں ذرا شک نہ رہا۔ اور وہ توبہ و استغفار میں مصروف ہوئے۔ زنجیوں نے

[۱] دے بارس صفحہ ۲۲۴-۲۲۵-

عربوں کو گرفتار کیا اور بادشاہ کے سامنے لے گئے۔ جب عربوں نے بادشاہ کو دیکھا کہ یہ وہی شخص ہے جس کے ساتھ اُنھوں نے دغا کی تھی تو سخت نادم ہوئے اور خوف اُنپر طاری ہوا۔ لیکن بادشاہ نے بجائے اسکے کہ اُن کی دغابازی کا انتقام لیتا اُن کی جان بچادی اور اُن کو اجازت دی کہ اپنا مال فروخت کریں۔ لیکن جب ان تاجروں نے بادشاہ کو نذر دینی چاہی تو بادشاہ نے بحقارت اُنکی نذر قبول کرنے سے انکار کیا۔ جب عربی تاجر رخصت ہونے لگے تو ایک تاجر نے بادشاہ سے پوچھا کہ غلامی کیحالت سے وہ کیونکر آزاد ہوا۔ بادشاہ نے بیان کیا کہ عمان سے جہاں وہ غلام بناکر بیچا گیا تھا وہ بصرہ روانہ کیا گیا اور بصرہ سے بغداد میں آیا۔ ~~بغداد میں آیا~~ بغداد میں اُسکو اسلام قبول کرنے کی ہدایت ہوئی اور ارکان اسلام اُس کو سکھائے گئے۔ بغداد میں اپنے آقا سے بھاگ کر وہ ایک قافلہ کے ساتھ ہو گیا۔ جو مکہ معظمہ کو حج کے لیے جاتا تھا۔ حج سے فارغ ہونے کے بعد وہ قاہرہ میں آیا اور قاہرہ سے دریائے نیل کے کنارے کنارے سفر کرتا ہوا اپنے ملک میں پہنچا۔ اس سفر میں بڑی مصیبتیں اُٹھائیں اور کئی دفعہ غلام بنایا گیا لیکن "اب میں خوش ہوں کہ اللہ نے مجھ کو اور میری قوم کے لوگوں کو اسلام یعنی دین برحق کا علم بخشا۔ اور زنج کے ملک میں کسی اور کو یہ نعمت نہیں ملی۔ چونکہ میرے مسلمان ہونیکا باعث تم ہوئے اس لیے میں نے تمھارا قصور معاف کیا۔ جاؤ اور مسلمانوں سے کہنا کہ وہ ہمارے ملک میں آئیں اور ہم مسلمان اُن سے بھائیوں کی طرح ملیں گے[۱]"

کتاب عجائب الہند سے یہ بھی دریافت ہوتا ہے کہ افریقہ کے مشرقی ساحل پر تاجران عرب مدت سے آمد و رفت رکھتے تھے اور باوجود اس صدہا برس کی آمد و رفت کے ساحل کی دیسی قوموں میں (سوائے سومالی قوم کے) اسلام کا چرچا کم ہوا۔ سولھویں صدی عیسوی میں پرتگیزوں کی فتوحات سے پہلے جو چند زنگی قومیں مسلمان

[۱] کتاب عجائب الہند صفحہ ۵۱ - ۶۰ (مطبوعہ لندن ۱۸۸۶ء)

ہوئیں وہ صرف ساحل کی رہنے والی تھیں۔ پرتگیزی قوت کے زوال کے بعد بھی جب کہ سادات عمان کے عہد میں عربوں کی حکومت دوبارہ قائم ہوئی تو سواحلی گالا اور سومالی کی قوموں کے جو ملک کے اندر آباد تھیں اندرونی ملک کی دیگر اقوام میں اشاعت اسلام کیلیے کوشش نہیں کی گئی۔ چنانچہ زمانۂ حال کے ایک سیاح نے لکھا ہے کہ "مشرقی افریقہ کے وسط میں تین دفعہ مجھ کو سفر کرنے کا اتفاق ہوا لیکن مجھے کوئی چیز ایسی نظر نہیں آئی جس سے خیال ہوتا کہ مسلمانوں کا مذہب ذریعہ تہذیب ہے اسلام میں مہذب بنانے کی جو کچھ قابلیتیں ہوں وہ مشرقی افریقہ میں ظاہر نہ تھیں۔ یہاں عرب اور عربوں کی اولاد اپنے مذہب کی اشاعت میں مصروف نہ تھی۔ اور اسلام کی دعوت دینے کیلیے یہاں داعیان اسلام موجود نہ تھے مسقط کے عرب اسی بات کو غنیمت سمجھتے تھے کہ اُن کے غلام ایک حد تک اسلام کے پابند رہیں اسکے علاوہ اُنھوں نے مشرقی افریقہ کی قوموں سے جو فی الحقیقت ضلالت میں مبتلا تھیں کچھ بحث نہ رکھی۔ یہ قومیں اس جہل و نادانی کی حالت میں خوش رہتی تھیں اور تہذیب و شائستگی سے اُن کا متنفر ہونا ظاہر کرتا تھا کہ پانچسو برس تک مسلمانوں کی نیم شائستہ قوموں سے واسطہ رکھنے پر بھی اُن میں وہ لیاقت پیدا نہیں ہوئی جیسے کہ اُنکی ہمسایہ قوموں میں موجود تھی۔ ان صدہا سال میں نیکی کا ایک تخم بھی ایسا نہ پھوٹا جو بڑا ہو کر یہ دان چڑھتا[1] مشرقی افریقہ میں عربوں کو سوداگری اور غلاموں کی تجارت میں ایسا انہماک رہا کہ اسلام کی ترقی کیلیے وہ کچھ شوق ظاہر نہ کر سکے۔ حالانکہ ان ہی کے ہم مذہبوں نے افریقہ کے اور حصوں میں تبلیغ احکام کیلیے کیا ہمت اور محنت صرف کی تھی[2]"

وسط افریقہ کے مشرقی حصہ میں جو قومیں آباد ہیں اُن میں اسلام کو ترقی نہ ہونے کی

[1] "وسط افریقہ میں اسلام" مصنفہ جوزف ٹامسن۔ صفحہ ۸۱۱۔ [2] مشرقی افریقہ جرمنی میں بوندی اور دادیگو کے لوگوں میں بہرحال اسلام کی ترقی ہے۔ یہ دونوں ملک ساحل سے کسی قدر مغرب کی طرف واقع ہیں سواحلی کے جو مسلمان معلم پیشہ ہیں وہ بت پرستوں کو مسلمان کرنے میں کامیاب ہوتے ہیں۔ "ادسکار بومان"۔ "اوسامبارا ونداسائے تا جنا رگیبیت" صفحہ ۱۴۱ و ۱۵۳ (مطبوعۂ برلن ۱۸۹۱ء)

ایک وجہ یہ بھی ہے کہ ان قوموں کی طبیعت کو مذہب سے لگاؤ کم ہے۔ شمال میں البتہ ملک یوگنڈا کی قومیں ایسی نہیں ہیں جن پر مذہب کا اثر نہ ہوتا ہو۔ چنانچہ زنجبار سے جو عرب ان قوموں میں پہنچے تو اسلام کی اشاعت اُن میں بخوبی ہو سکی۔

گالا اور سومالی کی قوموں میں اسلام کو بہت ترقی ہوئی۔ اس کتاب کے باب چہارم میں ہم ذکر کر چکے ہیں کہ حبش کے ملک میں گالا قوم کی آبادیاں قائم ہو گئی ہیں۔ یہ نو آباد لوگ جن کی قوم کی سات شاخیں ہیں اور جو دو لوگ گالا کے نام سے مشہور ہیں حبش میں آباد ہونے سے پہلے غالباً بت پرست تھے[1]۔ اور ابتک کثرت سے بت پرست ہیں۔ ملک حبش میں آباد ہونیکے بعد وہ گویا اسی ملک کے باشندے ہو گئے اور اکثر نے باشندگان حبش کی زبان۔ عادات اور رسوم اختیار کر لیں[2]۔

گالا کی قوم کے متعلق کہ کس طرح اُس نے اسلام قبول کیا مفصل حالات نہیں ملتے۔ اس قوم کے بعض لوگوں کی نسبت یہ کہا جاتا ہے کہ وہ زبردستی عیسائی کر لیے گئے[1] اور چونکہ ملک حبش میں پولٹیکل اختیارات مسلمانوں کے قبضہ میں نہ تھے اس لیے یہ بات امکان سے خارج ہے کہ مسلمانوں نے بھی عیسائیوں کی طرح اپنے مذہب کی اشاعت بجبر کی ہو۔ اخیر صدی میں اس قوم کے جو لوگ جنوبی سمت میں آباد تھے وہ زیادہ تر مسلمان تھے اور جو لوگ مشرق اور مغرب کی اطراف میں رہتے تھے وہ عموماً بت پرست تھے[3]۔ لیکن اب جو کچھ حالات اُن کے متعلق تحقیق ہوتے ہیں اُن سے ظاہر ہے کہ اہلِ اسلام کی تعداد ترقی پر ہے اور چونکہ اُن کی نسبت لکھا جاتا ہے کہ "وہ بہت متعصب مسلمان ہیں" تو اس بات سے ہم فرض کر سکتے ہیں کہ وہ اسلام کی پابندی میں سست اور بدشوق نہیں ہیں[4]۔ خاص ملک

---

[1] گالا قوم کی تاریخ مؤلفہ شیلنفرٹ۔ اگرچہ دو لوگ گالا کی قوم کے مذہب کی نسبت مفصل حالات نہیں معلوم لیکن سیلنگر کی رائے یہ ہے کہ وہ بت پرست تھی۔ رکلو: توم ۱۔ صفحہ ۳۰[2]۔ مصنف رکلو نے البتہ یہ فرض کیا ہے کہ جب قوم ملک حبش پر چڑھ کر آئی تو اُس وقت مسلمان تھی [3]۔ ہنری سالٹ "حبشہ کا سفر" صفحہ ۲۹۹ (لندن ۱۸۱۴ء) [4]۔ جیمس بروس "منبع نیل کی تحقیقات کا سفر"۔ جلد سوم صفحہ ۲۴۳ (ایڈنبرا ۱۸۱۳ء) [5]۔ کرافٹ "ٹریولز ان ایسٹ افریکا"۔ پہلی جلد صفحہ ۱۰۰ (لندن ۱۸۶۰ء)

گالاگی گالا قوموں میں سوائے اُن جرگوں کے جو حبش کی سرحد پر رہتے ہیں اور جن کو سابق کے بادشاہ حبش نے زبردستی عیسائی کیا[1] کچھ لوگ مسلمان ہیں اور کچھ بت پرست پہاڑوں میں مسلمان کم ہیں لیکن ملک کے باقی حصوں میں داعیان اسلام کو اپنے کام میں بہت کامیابی ہوئی اور موجودہ صدی میں اُن کی تعلیم و تلقین سے لوگ بکثرت مسلمان ہوئے ہیں انتونیو جیکی نے جو ۱۸۸۰ء میں لیمو کی عملداری میں گیا تھا ابا بغیبو[2] کے مسلمان ہونے کا حال لکھا ہے کہ ابا بغیبو لیمو کے بادشاہ وقت کا باپ تھا اور اُس کو اُن مسلمانوں نے مسلمان کیا جو لیمو کی ریاست میں تاجر بنکر آتے تھے اور اسلام کی اشاعت کرتے تھے۔ لیمو کے قریب گالا قوم کی جو عملداریاں ہیں اُن کے امیروں اور سرداروں نے ابا بغیبو کی مثال کا اتباع کیا اور کچھ حصہ رعایا کا بھی مسلمان ہو گیا۔ اسلام ان عملداریوں میں ترقی کر رہا ہے۔ لیکن ابھی تک زیادہ تر لوگ ایسے ہیں جو اپنے آبائی مذہب کے پیرو چلے جاتے ہیں[3]۔ سرداران گالا کے دربار میں مسلمان تاجروں کی خاطر و مدارات اس طریقے سے ہوئی کہ غیر ملکوں کی جو اشیا وہ ان سرداروں کی عملداری میں تجارت کی غرض سے لائے وہ ملکی پیداوار کی عوض میں خرید لی گئیں اور اس طرح مسلمان تاجروں کے لیے تجارت کا بازار قائم ہو گیا۔ چونکہ یہ تاجر ساحل پر صرف سال یا دو سال میں ایک دفعہ آتے تھے اور باقی وقت گالا کے ملک میں صرف کرتے تھے اس لیے اون کو اسلام کی اشاعت کے واسطے کافی وقت اور موقع ملا جس کا حاصل کرنا وہ خوب جانتے تھے۔ غرض جہاں کہیں اُنھوں نے قدم رکھا یہ بات ضروری ہو گئی کہ تھوڑے ہی عرصہ میں وہ لوگوں کو مسلمان کرلیں[4]۔ گالا کے ملک میں اسلام کو عیسائی مشنریوں کا بھی مقابلہ کرنا پڑا جو یورپ سے وہاں پہنچتے تھے ان عیسائی مشنریوں کی وجہ سے کچھ لوگ عیسائی ہوئے

[1] رکلو توم ۱۰۔ صفحہ ۴۰۹۔ [2] ۱۸۴۶ء میں جس وقت رومن کیتھلک (جاثلیقی) عیسائیوں نے گالا قوم میں اپنا مشن جاری کیا تو ابا بغیبو نے اُن سے کہا کہ اگر تم تیس برس پہلے آتے تو صرف میں نہیں بلکہ میرے سب ہموطن تمہارا مذہب قبول کرلیتے لیکن اب عیسائی مذہب قبول کرنا ناممکن ہی (ماسایا چوتھی جلد صفحہ ۱۰۳) [3] واز یلا الفرونیٹیرے ڈل کا فا۔ دوسری جلد صفحہ ۲۴۰ (مطبوعہ روما ۱۸۸۶ء) ماسایا چوتھی جلد صفحہ ۲۰۱ چھٹی جلد صفحہ ۱۰ [4] ماسایا چوتھی جلد صفحہ ۱۰۲۔

لیکن مشنریوں کو بہت کامیابی نہیں ہوئی[1]۔ یہاں تک کہ کارڈنل ماسنایا نے جن لوگوں کو عیسائی کیا تھا۔ جس وقت یہ کارڈنیل ملک سے نکال دیا گیا تو اُنہوں نے یا تو اسلام قبول کرلیا یا یہ ہوا کہ اُن کو اللہ کا یقین رہا نہ مسیح کا[2]۔ عیسائی مشنریوں کا تو یہ حال تھا مگر داعیان اسلام کو مسلسل کامیابی رہی اور اب وہ جنوب کی طرف دور تک بڑھ گئے ہیں اور دریائے دابی کو اُنھوں نے عبور کرلیا ہے[3]۔ گالا کے وہ جرگے جو ملک گالا کے مغربی حصے میں آباد ہیں ابھی تک بت پرست چلے جاتے ہیں اور جو قومیں کہ بالکل ہی مغربی سرحد پر آباد ہیں اُن میں لیگا[4] کی قوم ایسی ہے جس میں اب موجودات قدرت کی پرستش کم اور مسلمانوں کا اثر زیادہ پھیلتا جاتا ہے اور احتمال ہے کہ چند سال کے عرصہ میں لیگا کی تمام قوم اسلام قبول کرے گی[5]۔ آجکل افریقہ کے شمال مشرق میں تبلیغ اسلام کیلیے مسلمانوں کی ہمتیں اور کوششیں قابل قدر ہیں۔ ہر سال عرب سے کئی سو داعیان اسلام ان اطراف میں آتے ہیں اور سومالی قوم میں اُن کو گالا کی قوم سے بھی زیادہ کامیابی ہوتی ہے[6]۔ چونکہ سومالیوں کا ملک عرب کے قریب ہے اس لیے وہ قدیم زمانہ سے داعیان اسلام کا جولانگاہ رہا ہے۔ لیکن افسوس ہے کہ اُس کے متعلق زیادہ حالات تحقیق نہیں ہوتے۔ ملک سومالی کے شمال میں جو سومالی قومیں رہتی ہیں اُن میں مشہور ہے کہ عرب کا ایک شریف زادہ مجبور ہوکر اپنے وطن سے بھاگا اور سمندر عبور کرکے اوّل کے شہر میں آیا جہاں سومالی کے بزرگوں کو اُس نے مسلمان کیا[7]۔ پندرہویں صدی عیسوی میں چوالیس عربوں کا ایک گروہ حضرموت سے چلا اور بحر احمر کو عبور کرکے

[1] مصنف پیکی نے جہاں عیسائی مشن کی ناکامی کا ذکر کیا ہے وہاں لکھا ہے کہ اس ناکامی کی وجہ یہ ہے کہ سالہائے گذشتہ میں اسلام کی اشاعت ان ملکوں میں بکثرت ہوئی ہے۔ صدہا داعیان اسلام اور مسلمان تاجروں نے یہ اشاعت کی ہے ان لوگوں کے پاس وہ سامان بخوبی موجود ہوتا ہے جس سے مذہب کی اشاعت ہوتی ہے یعنی وہ ہوشیار ہوتے ہیں اور ملک کی زبان خوب جانتے ہیں دوسری جلد صفحہ ۲۴۳ [2] چیکی صفحہ ۲۴۳ [3] رکلو توم ۱۳ صفحہ ۲۰۳ [4] لیگا کی قوم ۵ درجے سے ۹½ درجے طول بلد اور ۳۴ درجہ ۳۵ دقیقہ سے ۳۵ درجے مشرقی عرض بلد میں آباد ہے [5] رکلو توم صفحہ ۲۰۵ [6] پولسٹے صفحہ ۲۰-۲۲-۳۱ [7] مشرقی افریقہ کی تاریخ وجغرافیہ وتجارت کے متعلق دستاویزات" مرتبہ مسٹر گلیمن - دوسرا حصہ پہلی جلد صفحہ ۳۹۹۔

بربیرہ کے شہر میں آیا اور تبلیغ اسلام میں مصروف ہوا ۱۴۳۰ء میں ان عربوں میں سے ایک بزرگ شیخ ابراہیم ابو زربی ہرار کے شہر میں آئے اور بہت لوگوں کو انھوں نے مسلمان کیا۔ ان کے مزار کی زیارت کیلیے ابتک لوگ جمع ہوتے ہیں۔ شہر بربیرہ کے قریب ایک پہاڑی ہی جہاں مشہور ہی کہ تبلیغ اسلام کیلیے دور دراز کا سفر کرنے سے پہلے یہ بزرگانِ دین یادِ خدا میں تنہا زندگی بسر کرتے تھے[۱]۔

ملکِ افریقہ کے حالات تبلیغ کو ختم کرنیکے لیے اب صرف یہ لکھنا باقی ہی کہ اس برِ اعظم کے جنوبی ملک یعنی کیپ کوسٹ کولونی میں اسلام کس طرح پہنچا۔ کیپ کولونی کے مسلمان مسلمانانِ ملایا کی نسل سے ہیں جن کو سترہویں یا اٹھارھویں صدی عیسوی میں ڈچ قوم کے لوگ اپنے ساتھ یہاں لائے[۲]۔ بوئر کی بگڑی ہوئی زبان یہ لوگ بولتے ہیں جسمیں انگریزی اور ملایا زبان کے الفاظ بکثرت موجود ہیں ۱۸۷۷ء میں ترکی وزیر تعلیم نے اس زبان کی ایک عجیب و غریب کتاب جس میں احکام و ارکانِ اسلام بیان کیے گئے تھے عربی حروف میں لکھواکر قسطنطنیہ میں چھاپی[۳]۔ کیپ کولونی کے بعض مسلمانوں کے ناموں سے جو ڈچ زبان کے نام ہوتے ہیں اور اُن کے چہروں کے نقشے سے معلوم ہوتا ہی کہ کسی زمانہ میں ڈچ قوم کے لوگ مسلمانوں کی جماعت میں شامل تھے اور ڈچ کے خون کا اثر ان مسلمانوں میں بہت موجود ہی قوم ہاٹنٹوٹ میں سے بھی بعض لوگ مسلمان ہوگئے۔ یورپ کے سیاحوں[۴] اور نیز مسلمانوں کو کیپ کولونی کے اہلِ اسلام کی طرف کم توجہ رہی ہی۔ لیکن گذشتہ بیس برس کے عرصہ میں غیر ملکوں کے بعض پرجوش مسلمان ان کے پاس حالات تحقیق کرنیکے لیے

---

۱؎ برٹن "فرسٹ فٹ پرنٹس ان افریکہ" صفحہ ۷۹، ۴۰۴ (لندن ۱۸۵۶ء) ۲؎ ۱۶۵۲ء سے ۱۷۹۵ء تک راس گڈ ہوپ ڈچ کے قبضہ میں رہا اور ۱۸۰۲ء میں صلحنامہ امینز کی وجہ سے پھر اُن کے تسلط میں آیا لیکن جب دوبارہ لڑائی شروع ہوئی تو انگریزوں نے اُس پر فوراً قبضہ کرلیا ۳؎ دے جویا۔ محمد انسٹے پر گاندا صفحہ ۲۲۲ ۴؎ ۱۸۱۴ء میں مسٹر کیمپ بل کوئی صاحب تھے جنھوں نے مسلمانان کیپ کی طرف لوگوں کو توجہ دلائی۔ دیکھو ولیم آدمز کی کتاب "موڈرن وائجز اینڈ ٹراولز" پہلی جلد صفحہ ۹۳ (مطبوعہ لندن ۱۸۲۲ء)

پہنچے چنانچہ اب کیپ کے مسلمانوں میں تعلیم اور پابندی مذہب کا زیادہ چرچا ہے۔ اب ہر سال یہاں سے لوگ حج کو جاتے ہیں اور مکّہ معظمہ میں اُن کا ایک شیخ مقرر ہے جو اُن کے حالات کا نگران رہتا ہے[۱]۔ ہندوستان کے مسلمان قلی جو کیپ کالونی میں ہیرے کی کانوں میں کام کرتے ہیں اُنہوں نے بھی اسلام کی اشاعت کی ہے[۲]۔

مذکورہ بالا تاریخی واقعات اور حالات سے یہ واضح ہو گیا ہو گا کہ ملک افریقہ میں دعوت اسلام کو امن وامان کے وسائل سے اشاعت پانے کی خصوصیت حاصل رہی۔ اگرچہ اسلام نے بسا اوقات فتوحات کے لیے تلوار اُٹھائی لیکن پہلے اس سے کہ جبر واکراہ کے طریقے اختیار کیے جاویں داعیانِ اسلام لوگوں کو مسلمان کرنے کی کوششیں کرتے تھے اور ملکی فتوحات کے بعد واعظ اور مولوی مفتوحہ ملکوں میں اس لیے جاتے تھے کہ ناقص طریقوں سے جو تبلیغ ہوئی ہے اُس کو درجۂ تکمیل تک پہنچائیں۔ یہ بات سچ ہے کہ افریقہ کے بہت سے حصّوں میں اسلام کی تبلیغ اس وجہ سے آسان ہو گئی کہ مسلمانوں کو دنیوی معرکوں میں فتح ہوئی اور بت پرستوں کی برباد سلطنتوں کی جگہ اسلامی عملداریاں قائم ہو گئیں اور آگ اور خون نے جہادوں کا نشان دیا جو کافروں کو غارت کرنے کیلیے برپا کیے گئے تھے۔ چنانچہ بورنو کے ایک نوجوان عرب نے ابوکوتا کے محل میں جس وقت کپتان برٹن[۳] سے ملاقات کی تو کہا کہ "یہ اپنی بندوقیں اور بارود ہم کو دیدو توان کتّوں کو ہم ابھی مسلمان کیے لیتے ہیں"۔ پس کچھ شک نہیں کہ یہی الفاظ افریقہ کے بہت مسلمانوں کی آرزو ظاہر کرتے ہیں اور انہی الفاظ کی صدائے بازگشت اُس پیغام میں موجود تھی جس کو منگو پارک[۴] لکھتا ہے کہ فتہ تورو کے سلطان عبدالقادر نے قریب کے کافر بادشاہ دامل کے پاس کہلا بھیجا تھا پیغام یہ تھا کہ "اگر دامل مسلمان ہوگا تو اس ایک چاقو سے عبدالقادر دامل کا سر مونڈیگا اور اگر دامل مسلمان نہوا تو اس دوسرے

---

[۱] جرعزنئے (۳) دوسری جلد صفحہ ۲۹۲-۲۹۷۔ [۲] جاک بیزن "سے مستونیر مے اسلام ان افریق (رددکریتن نو عم ۳ صفحہ ۵۹۲ (مطبوعہ پیرس ۱۸۹۳ء)۔ [۳] رچرڈ الیف برٹن۔ (۱) پہلی جلد صفحہ ۲۷۵۔ [۴] "وسط افریقہ کا سفر"۔ باب ۱۵۔

چاقو سے عبدالقادر داامل کا گلا کاٹیگا۔ اب داامل ان دونوں باتوں میں سے ایک بات قبول کرلے"
غرض متعصب لوگوں کی دلیری وجسارت سے اسلام کی کیسی ہی ترقی ہوئی ہو۔ مگر سیاحوں اور اور لوگوں سے اس امر کی شہادت بحد غایت بہم پہنچتی ہو کہ وعظ وتلقین اور داعیان اسلام کی متواتر کوششوں سے اسلام کو جس عجلت اور وسعت سے افریقہ میں اشاعت ہوئی ویسی اشاعت جبر واکراہ کے طریقوں سے ہرگز نہیں ہوسکی متعصب مسلمانوں سے صرف یہ ہوا کہ اپنے مخالفوں کو اُنھوں نے غارت کردیا۔ لیکن لوگوں کو فی الحقیقت مسلمان کرنا صرف داعیانِ اسلام کا کام رہا ہے۔ چنانچہ اب تک ساحل کے اطراف اور اندرونی ملکوں میں اشاعت کا کام ترقی پر نظر آتا ہو[1]۔ جہاں کہیں اسلام کو دخل ہوا ہے وہاں داعیان اسلام موجود ہیں جو اسلام پر گواہی دیتے ہیں۔ مسلمان تاجر خواہ عرب ہوں یا افریقہ کے فلاحین اور ماندنگو ہوں ہر جگہ موجود ہوتے ہیں اور جہاں وہ تجارت کا مال فروخت کرتے ہیں وہیں تبلیغ اسلام میں بھی ساعی ہوتے ہیں۔ ان تاجروں کا پیشہ ہی ایسا ہو کہ جن لوگوں کو وہ مسلمان کرنا چاہتے ہیں اُن سے آشتی پیدا ہو جاتی ہے اور لوگوں کو ان تاجروں کی طرف سے کسی طرح کی بدگمانی نہیں ہوتی جس وقت کوئی مسلمان سوداگر بت پرستوں کے گاؤں میں پہنچتا ہو اور بار بار وضو کرکے رکوع وسجود سے نماز پڑھتا ہو اور معلوم ہوتا ہو کہ وہ نماز میں خدا سے مخاطب ہو تو گاؤں کے لوگ اُسکی طرف متوجہ ہوجاتے ہیں اور اُس فضیلت کے باعث سے جو عقل اور اخلاق کے اعتبار سے بت پرستوں کے مقابلہ میں اُس کو حاصل ہوتی ہو لوگ اُس کی توقیر کرتے ہیں اور اُسپر بھروسا رکھتے ہیں اور یہ شخص ہر وقت تیار رہوتا ہو کہ جو خوبیاں خود اُسمیں موجود ہیں وہی دوسروں میں پیدا کردے اور لوگوں کو اسلام کا علم پہنچائے جس وقت حاجی بیت اللہ سے واپس آتے ہیں اور تبلیغ اسلام کا جوش اُن میں بہت ہوتا ہو تو وہ ملک میں برابر سفر کرتے رہتے ہیں۔

---

[1] ڈی۔ جے۔ ایسٹ۔ صفحہ ۱۱۰۔۱۲۰۔ ڈبلیو وائن وڈ ریڈ پہلی جلد صفحہ ۱۲۳۔

بت پرستوں کی آبادیوں میں جہاں مسلمان موجود ہیں وہ ان حاجیوں کی مدد کرتے ہیں اور یہ حاجی تبلیغ میں انتہا درجہ کی کوشش اور جانفشانی کے ساتھ مصروف ہو جاتے ہیں۔ اسی طرح جو طالب علم قاہرہ میں جامع ازہر سے فارغ التحصیل ہو کر بت پرستوں کے ملک میں آتے ہیں ان کی بہت عزت کی جاتی ہے بعض دفعہ یہ طالب علم طبیب بنکر مطب شروع کر دیتے ہیں اور نہیں تو اس لیے اُن کی ہر جگہ ضرورت ہوتی ہے کہ تعویذ او رنقش لکھ کر لوگوں کو دیں جو چمڑے یا کپڑے میں منڈھکر بازو پر باندہے جاتے ہیں۔ یا گلے میں لٹکائے جاتے ہیں۔ یہ ذریعے بھی ایسے ہیں جن سے اکثر بت پرست مسلمان ہو جاتے ہیں۔ عورتیں جن کے ہاں اولاد نہیں ہوتی یا اگر ہوتی ہے تو کم عمر مرجاتی ہے وہ تعویذ گنڈوں کے لیے آتی ہیں اور یہ چیزیں اس شرط پر اُن کو دیجاتی ہیں کہ آئندہ جو اولاد اُن کے ہاں ہو وہ مسلمان اُٹھائی جائے۔ معلمانِ دین جن کو مرابت یا الوف کہتے ہیں اُن کی یہاں بہت وقعت ہوتی ہے۔ اور مغربی افریقہ کے تمام قریہ جات میں ایک ایک مکان بنا ہوتا ہے جو ان معلموں کے قیام کیلیے مخصوص ہوتا ہے اور جب یہ لوگ آتے ہیں تو گاؤں کے لوگ اُن کی بہت تعظیم وتکریم کرتے ہیں۔ دارفر کے ملک میں حکام سلطنت کے بعد جس قدر اعلیٰ درجے کے عہدے ہیں وہ ان ہی لوگوں کو ملتے ہیں۔ مانڈنگو کی قوم میں اُن کی عزت اور بھی زیادہ ہوتی ہے بلکہ بادشاہ کے بعد ان ہی کا درجہ سمجھا جاتا ہے اور ملک کے سردار اور امیر رتبہ میں اُنسے کم تصور کیے جاتے ہیں۔ جن عملداریوں میں انتظام سلطنت شریعت کے مطابق ہے وہاں ان معلمان دین کی عزت اس لیے اور زیادہ ہوتی ہے کہ قرآن کے مطالب لوگوں کو سمجھائیں اور اُن کی جان سب کو اس قدر عزیز ہوتی ہے کہ وہ ایسے سرداروں کے ملکوں میں سے بلا مزاحمت گذر جاتے ہیں جو آپس میں دشمن ہی نہیں ہوتے بلکہ خاص اُس وقت لڑائی میں مصروف ہوتے ہیں۔ مسلمانوں ہی کے ملکوں میں ان لوگوں کی تعظیم و توقیر نہیں ہوتی

ے بشپ کراؤتھر "مغربی افریقہ میں اسلام" - (چرچ مشنری انٹیلیجنس" صفحہ ۲۸۵ - اپریل ۱۸۸۸ء)

گرسی کے شہر میں جو گرسیک سے جنوب میں واقع تھا ایک مسجد تعمیر کی۔ اور ردن پاکو ایسی شہرت ہوئی کہ ہزاروں آدمی اسلام قبول کرنیکے لیے اُس کے پاس آئے۔ اب ردن پاکو کا رسوخ ایسا بڑھا کہ ردن رحمت کے انتقال کے بعد راجہ مجاپہت نے اُس کو اپیل اور گرسیک کا حاکم مقرر کردیا[1]۔ اس اثنا میں چند اور مسلمان بھی گرسیک کے شہر سے تبلیغ اسلام کیلیے روانہ ہوئے ردن رحمت کے دو لڑکوں نے جاوا کے شمال مشرقی ساحل پر مختلف مقامات میں سکونت اختیار کی۔ اور وہاں کے اکثر لوگوں کو مسلمان کرکے شہرت اور نیکنامی حاصل کی۔ ردن رحمت نے شیخ خلیفہ حسین کو جزیرہ مدورا میں اشاعت کیلیے بھیجا جو گرسیک کے سامنے واقع تھا خلیفہ حسین نے مدورا میں ایک مسجد بنائی اور بہت لوگوں کو مسلمان کیا۔

مغربی صوبجات جاوا میں شیخ نورالدین ابراہیم تبلیغ اسلام میں کوشش کرتے تھے یہ بزرگ مدت تک مجمع الجزائر میں سیر و سیاحت کے بعد ۱۴۲۱ء میں جربون میں آباد ہو گئے یہاں ایک میر دصہ کا اُنہوں نے علاج کیا اور اُس کو شفا ہوئی اس بات سے شیخ نورالدین کو بہت شہرت ہوئی اور ہزارہا لوگ مسلمان ہونیکے لیے اُن کے پاس آئے۔ ابتدا میں ملک کے سرداروں نے اُنکی مخالفت کرنی چاہی لیکن یہ دیکھ کر کہ اس مخالفت کا انجام کچھ نہو گا ان سرداروں میں سے بھی اکثر نے اسلام قبول کرلیا۔

اب ہم کو اریا دامر کا ذکر کرنا چاہیے جو پالم بنگ کا حاکم تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ دامر نے اپنے بچوں کو اُسی مذہب میں تعلیم و تربیت دی تھی جس کو وہ خود رعایا کے خوف سے قبول نہ کرسکا تھا۔ ردن پاتا کی عمر جب بیس برس کی ہوئی تو دامر نے ردن پاتا اور اُسکے بیٹے ردن حسین کو جو ردن پاتا سے دو برس چھوٹا تھا پالم بنگ سے جاوا کو روانہ کیا اور یہ لوگ گرسیک کے شہر میں اُترے۔ ردن پاتا کو اپنے حسب و نسب کا حال معلوم تھا اور اُس کی ماں کے ساتھ جو بدسلوکی ہوئی تھی اُس کے انتقام کیلیے وہ غضب میں بھرا تھا۔

---

[1] ویٹ (۳) دوسری جلد صفحہ ۱۸۸-۱۹۰۔

اسلیے ردن پاتا نے ردن حسین کے ساتھ مجاہپت جانے سے انکار کیا اور امپل کے شہر میں ردن رحمت کے پاس ٹھہر گیا۔ ردن حسین مجاہپت کو روانہ ہوا۔ راجہ نے اُسکی بہت خاطر کی اور ایک ضلع کا اُس کو حاکم مقرر کیا اور کچھ عرصہ کے بعد ردن حسین لشکر مجاہپت کا سپہسالار مقرر ہوا۔

اسی عرصہ میں ردن پاتا نے ردن رحمت کی پوتی یا نواسی سے نکاح کرلیا اور وہ بنتارا میں آباد ہوگئے۔ بنتارا گرلیسک کے شہر سے مغرب میں بہت محفوظ جگہ واقع تھا اُس کے چاروں طرف دلدل کی زمین دور تک پھیلی ہوئی تھی۔ جسوقت راجہ مجاہپت نے سنا کہ بنتارا میں کچھ لوگ آباد ہوئے ہیں تو اُس نے ردن حسین کو ردن پاتا کے پاس بھیجا اور حکم دیا کہ بنتارا کا سردار یعنی ردن پاتا ہمارے سامنے حاضر ہوکر اطاعت قبول کرے ورنہ بنتارا بالکل مسمار کردیا جاوےگا ردن حسین نے بنتارا پہنچکر ردن پاتا کو اس طرح سمجھایا کہ وہ مجاہپت میں چلا آیا اور دربار کے لوگوں نے اُس کی صورت میں راجہ کی شباہت دیکھی۔ یہاں ردن پاتا کی بہت عزت ہوئی اور راجہ کی طرف سے وہ بنتارا کا حاکم مقرر کردیا گیا۔ لیکن اُسکے دلمیں انتقام کی آگ برابر سلگ رہی تھی اور باپ کی سلطنت کو غارت کرنیکے لیے وہ بالکل تیار رہتا مجاہپت سے روانہ ہوکر ردن پاتا امپل کے شہر میں آیا اور ردن رحمت سے اُس نے اپنے تمام منصوبے کہے۔ ردن رحمت نے اُسکے غصہ کو کم کرنا چاہا اور کہا کہ باپ نے اُسکے ساتھ ہمیشہ مہربانی کی ہو اسلیے اُس کو مخالفت کرنی زیبا نہیں ہو اول تو راجہ بڑا نیک اور عادل اور ہر دلعزیز ہے پھر یہ کہ مسلمان ہوکر ردن پاتا اپنے باپ سے لڑائی نہیں کرسکتا اور نہ کوئی ایسی حرکت کرسکتا ہے جس سے باپ کو نقصان پہنچے لیکن ردن پاتا پر ان نصیحتوں کا کچھ اثر نہ ہوا اور وہ بنتارا کو واپس چلا آیا۔ بنتارا کی آبادی روز بروز بڑھتی جاتی تھی اور قرب وجوار کے لوگ کثرت سے اسلام قبول کرتے تھے۔ ردن پاتا نے اس عرصہ میں ایک بڑی مسجد بنانے کی تجویز کی لیکن جب تعمیر شروع ہوئی تو امپل کے شہر سے ردن رحمت کے بیمار پڑنے کی خبر آئی۔ ردن پاتا

فوراً آمپل کو روانہ ہوا اور وہاں پہنچ کر دیکھا کہ جزائر کے مشہور و معروف داعیان اسلام اور اُس
شخص کے بستر کے گرد جمع ہیں جس کو تمام عرصہ اپنا سردار تسلیم کرتے رہے تھے۔ ان تیمارداروں
میں رون رحمت کے دونوں بیٹے تھے جو جاوا کے شمال مشرقی ساحل پر رہتے تھے اور
مولانا اسحاق کا بیٹا رون پاکو تھا جو گری کے شہر میں آباد ہوا تھا۔ اور پانچ شخص اور تھے۔
کچھ عرصے کے بعد رون رحمت نے قضا کی۔ اور اب رون پاتا کے منصوبوں میں جو شخص مزاحم
تھا وہ باقی نہ رہا۔ رون رحمت کے انتقال کے بعد یہ آٹھوں داعیان اسلام رون پاتا
کے ساتھ بنتارا کو گئے اور مسجد کے انصرام تعمیر میں مدد کی۔[۱] ان سب لوگوں نے متفق ہو کر
حلف لیا کہ سلطنت مجاپہت کے خلاف رون پاتا کی مدد کرینگے۔ جاوا میں اور جس قدر
بڑے مسلمان سردار موجود تھے وہ بھی اس سازش میں شریک ہوئے۔ البتہ رون حسین اخیر
وقت تک اپنے بادشاہ کا خیرخواہ رہا اور اُس نے ان باغی مسلمانوں کا ساتھ دینے سے انکار کیا۔
آخرکار لڑائی شروع ہوئی جس کی تفصیل کی یہاں ضرورت نہیں ہے۔ فقط یہ لکھنا کافی
ہے کہ سنہ ۱۴۲۸ء میں سات روز کی سخت لڑائی کے بعد مجاپہت کے راجہ کو شکست ہوئی
اور جزیرہ جاوا کے مشرقی حصے میں ہندوؤں کے راج کی جگہ اسلامی حکومت قائم ہوگئی
اس واقعہ کے تھوڑے عرصے بعد رون حسین دشمنوں کے خوف سے قلعہ بند ہوا لیکن
مجبور ہو کر رون پاتا کی اطاعت قبول کی۔ اور آمپل کے شہر میں وہ حاضر کیا گیا جہاں اُس کا
دودھ بھائی رون پاتا بہت مہربانی سے اُسکے ساتھ پیش آیا۔ سنہ ۱۴۸۱ء میں مجاپہت کے وہ
لوگ جو ہندو مذہب پر قائم رہے بھاگ کر جزیرہ بالی میں آباد ہوگئے جہاں ابتک شیو کی
پرستش کثرت سے جاری ہے۔[۲] کچھ لوگوں نے یہ کہا کہ مجاپہت کے شہزادوں کی مدد سے چھوٹی

[۱] یہ مسجد ابتک موجود ہے اور اہل جاوا اس مسجد کو تمام مقدس مقامات میں سب سے زیادہ مقدس اور متبرک سمجھتے ہیں۔
[۲] جزیرہ بالی کے اکثر باشندوں نے ابتک مسلمانوں کی اس کوشش کو رد کیا ہے کہ وہ کسی طرح مسلمان کر لیے جاویں لیکن وقتاً فوقتاً
کچھ کچھ لوگ مسلمان بھی ہوتے رہے ہیں۔ آٹھ لاکھ باسٹھ ہزار کی آبادی میں سے صرف تین ہزار آدمی مسلمان ہوئے۔ اس جزیرہ کا
موقع تجارت کے لحاظ سے ایسا عمدہ ہے کہ باہر کے اکثر مسلمان اس جزیرہ کے ساحل پر آئے اور وہاں آباد ہو گئے (دیکھو صفحہ ۴۰۶)

چھوٹی عملداریاں علیحدہ قائم کرلیں اور دارالسلطنت مجاپہت کی فتح کے بعد کچھ عرصہ تک یہ لوگ اپنے قدیم مذہب پر قائم رہے۔

جزیرہ جاوا کے مشرقی حصہ میں تو یہ واقعات پیش آرہے تھے اور اُدھر مغربی جزیرے میں داعیان اسلام بیکار نہ تھے۔ شیخ نورالدین ابراہیم نے جربون سے اپنے بیٹے حسن الدین کو بانٹن میں تبلیغ کیلیے روانہ کیا تھا۔ بانٹن جزیرہ جاوا کا مغربی صوبہ ریاست پجاجرن کے تحت میں تھا۔ حسن الدین کو یہاں بہت کامیابی ہوئی اور جو لوگ اسلام لائے اُن میں آٹھ سو بت پرست ایسے تھے جو تارک الدنیا ہو چکے تھے۔ بانٹن کی تاریخوں میں لکھا ہو کہ حسن الدین نے لوگوں کو صرف وعظ و نصیحت سے مسلمان کیا تھا۔ تلوار سے اُس نے اپنے مذہب کی کبھی اشاعت نہیں کی[۱]۔ اس کے بعد حسن الدین اپنے باپ کے ساتھ حج کیلیے کعبہ معظمہ کو روانہ ہوئے اور جب واپس آئے تو مجاپہت پر حملہ کرنے میں رون پاتا کی مدد کی۔

جاوا کے مغربی حصے میں اسلام کی اشاعت ایسی جلد نہیں ہوئی جیسی کہ مشرقی حصوں میں ہوئی تھی۔ کیونکہ یہاں شیو کے پجاریوں اور مسلمانوں میں سخت نزاع رہا۔ اور غالباً سولھویں صدی عیسوی کے وسط سے پہلے پجاجرن کی بت پرست سلطنت کو مسلمان غارت نہ کر سکے[۲]۔ پجاجرن کی نسبت جاوا کی تاریخ میں لکھا ہو کہ ایک زمانہ میں یہ سلطنت جزیرہ کی مغربی ریاستوں پر بھی حکمران تھی۔ اس سلطنت کے علاوہ بت پرستوں کی اور چھوٹی چھوٹی جماعتیں ایسی تہیں جو مدت تک سلامت رہیں اور اُن میں سے[۳] چند ابھی تک باقی ہیں۔ ان بت پرستوں میں سے ایک گروہ کے حالات جس کا نام بیدوی ہو بہت دلچسپ ہیں۔ یہ لوگ قدیم باشندگان

(بقیہ صفحہ ۴۰۵) ان نوآباد مسلمانوں میں سے بعض نے تو جزیرہ کے باشندوں سے کچھ بحث رکھی لیکن بعض مسلمان ایسے تھے جنہوں نے بالی کی عورتوں سے نکاح کیے اور یہاں کے لوگوں میں مل جل کر رہنے لگے۔ اور یہ اسی قسم کے مسلمانوں کی کوشش کا نتیجہ ہو کہ بالی کے مسلمانوں کو دینوی ترقی ہوئی اور وہ ایسے پرہیزگار اور متقی مسلمان ہو گئے جن کا اثر بالی کے بت پرستوں پر بہت کچھ پڑا ہے[۶]...... لی فرنک صفحہ ۲۴۱-۲۴۲ (۱) رافلز دوسری جلد صفحہ ۳۱۶ (۲) ویث (۳) دوسری جلد صفحہ ۲۵-۲۷۰ (۳) سنہ ۱۵۹۶ء میں ایک سیاح نے لکھا کہ یہاں بت پرستوں کی تین سلطنتیں تہیں جن میں کثرت سے بت پرست رہتے تھے بیمان صفحہ ۲۴۲۔

جاوا کی نسل سے ہیں اور اب تک اپنے بزرگوں کے دین پر قائم ہیں۔ جب مجاجرن کی سلطنت کو زوال ہوا تو یہ لوگ ریاست سے بھاگ کر جنگلوں اور پہاڑوں میں آباد ہو گئے تاکہ وہاں امن و امان سے اپنے آبائی مذہب کے پابند رہیں۔ جب کچھ عرصہ کے بعد ان لوگوں نے سلطان بانٹن کی اطاعت قبول کی تو اُن کو اپنے قدیم مذہب پر سلامت رہنے کی اجازت ملی لیکن اس شرط سے کہ جو لوگ بت پرست رہنا چاہیں اُن کی تعداد ایک خاص حد سے کبھی تجاوز نہ کرے[1] اور نہایت تعجب کی بات ہی کہ یہ لوگ اب تک اس شرط کے پابند چلے جاتے ہیں حالانکہ جاوا میں ڈنمارک کی حکومت کو اس قدر مدت ہو گئی ہی کہ اس قدیم دستور کی پابندی سے یہ لوگ بالکل آزاد ہیں۔ لیکن اب تک وہ اپنی بستیوں میں چالیس خاندانوں سے زیادہ نہیں آباد ہونے دیتے۔ بلکہ جب کسی بستی میں اُن کے گھر اس تعداد سے بڑھ جاتے ہیں تو جس قدر خاندان بڑھتے ہیں وہ بستی چھوڑ کر قریب کے قصبوں میں جہاں مسلمان زیادہ ہوتے ہیں جا بستے ہیں[2]۔

اگرچہ جاوا کے مغربی حصہ میں اسلام کی اشاعت اس قدر جلد نہیں ہو سکی جس قدر اور حصوں میں ہوئی تھی۔ لیکن اس مغربی حصہ کے لوگوں میں وسط جاوا کے باشندوں کی طرح ہندو مذہب کو بخوبی استحکام حاصل تھا اسلیے مذہب اسلام کو بت پرستی کے مقابلہ میں وہاں ایسی فتح نصیب ہوئی اور بت پرستی کی جگہ خود رائج ہونے میں اُس کو اس درجہ کامیابی رہی کہ راجگان مجاپہت کی حدود سلطنت میں بھی اسلام کو یہ فروغ نہ ہوا۔ مغربی جاوا میں آج کل اسلامی شریعت ایک زندہ قوت ہی اور عربی تہذیب و تمدن کے جو طریقے یہاں جاری ہوئے وہ اہل جاوا کی زندگی اور طرز حکومت میں بالکل شیر و شکر ہو گئے ہیں۔ اور یہ لکھا جاتا ہی کہ مغربی جاوا کے مسلمان جن کو تعلیم دین ملی ہی اور حج کر آئے ہیں وہ تمام اہل جاوا سے سب سے زیادہ ہوشیار لائق اور صاحب ثروت ہیں[3]۔

---

[1] رافلز۔ دوسری جلد صفحہ ۱۳۲-۱۳۳ [2] نغلر صفحہ ۱۰۷ [3] فان دیر برگ (۱) صفحہ ۳۵-۳۶ - پولسین صفحہ ۳-۸

جاوا میں اسلامی حکومت قائم ہونیکے بعد گو یہاں کے اکثر لوگ صدہا برس تک بت پرست رہے لیکن آج کل سوائے تھوڑے لوگوں کے جاوا کے کل باشندے مسلمان ہیں اگرچہ ان مسلمانوں میں اکثر قدیم رسمیں انکے بت پرست باپ داوا کے وقت کی چلی آتی ہیں لیکن عام میلان طبیعت اسی طرف ہو کہ مسلمانوں کے خیالات اور اُن کے افعال و اعمال سب اسلام کی تعلیم و تربیت کے مطابق ہوں غرض یہ صدہا سال کی اشاعت امن و امان کے وسائل سے بتدریج ہوئی۔ اسلامی حکومتوں کا اس جزیرہ میں قائم ہونا مذہبی حالات سے تعلق نہیں رکھتا بلکہ وہ پولی ٹکل تاریخ کا ایک حصّہ ہو۔ وجہ یہ ہو کہ دعوت اسلام میں بادشاہوں کے سبب سے اسقدر ترقی نہیں ہوئی جس قدر کہ داعیان اسلام کی کوشش سے ہوئی۔

جس زمانہ میں کہ جاوا کے مسلمان ہندوؤں کی سلطنت کے خلاف بغاوتیں برپا کر رہے تھے اور اُن کی حکومت کو چھین کر اپنے قبضہ میں لانا چاہتے تھے تو اُسی زمانہ میں جزائر ملایا کے اور جزیروں میں داعیان اسلام نے وعظ و نصیحت کے ذریعہ سے ایسا انقلاب پیدا کیا جس میں لڑائی یا فساد کی ضرورت نہ تھی اور یہ مسلمان اشاعت میں ایسے سرگرم ہوئے کہ اُنھوں نے ہزاروں آدمیوں کو رفتہ رفتہ مسلمان کر لیا۔ اب ہم جزائر ملایا میں سے اوّل جزائر ملوکا کے حالات کی طرف توجہ کرتے ہیں۔

**جزائر ملوکا** جزائر ملوکا میں لوگوں کی تجارت قدیم زمانہ سے جاری تھی۔ اور اُس تجارت کے سبب سے ملوکا کے باشندوں کو مجمع الجزائر کے مغربی جزیروں سے تعلق پیدا ہو گیا۔ جاوا اور ملایا کے جو مسلم تجارت کی غرض سے جزائر ملوکا میں آئے اُنھوں نے ساحل کے باشندوں میں اسلام کا چرچا کیا[1]۔ جب قوم پرتگیز کے مشہور جہاز ران فرماندہ گیلان کے ساتھی اپنے وطن کو واپس آئے تو اُنھوں نے ایک عجیب قصّہ جزیرۂ ملوکا کی نسبت بیان کیا جس سے معلوم ہوتا ہو کہ ان مسلمان تاجروں نے ملوکا کے باشندوں میں کس طرح

---

[1] دے بارس صفحہ ۵۷۹ - ۵۸۰ - ارگنسلا صفحہ ۱۱ (ب)

اسلام کی اشاعت کی وہ قصہ یہ ہو کہ "جزائر ملوکا میں اہل اسپین کے پہنچنے سے چند سال پہلے ان جزیروں کے بادشاہ تقاریر[1] روح کے مسئلہ کو تسلیم کرنے لگے تھے۔ اور اس مسئلہ کا یقین اُن کو اس طرح ہوا تھا کہ ایک چھوٹا سا پرندا اُن کی نظر سے گذرا تھا جو ہمیشہ اُڑتا رہتا تھا اور کبھی زمین پر یا زمین کی کسی چیز پر نہ بیٹھتا تھا۔ مسلمانوں نے جو تجارت کیلیے ان جزیروں میں آئے ہوئے تھے جب یہ بات سُنی تو اُنھوں نے ملوکا کے بادشاہوں سے کہا کہ یہ چھوٹا پرند جنت میں پیدا ہوا ہی اور جنت وہ جگہ ہی جہاں مرنیکے بعد لوگوں کی روحیں آرام کرتی ہیں۔ ملوکا کے بادشاہوں نے یہ سنتے ہی اسلام قبول کیا کیونکہ مسلمانوں کے ہاں جنت کے متعلق جس میں روحیں آباد ہونگی عجیب و غریب دعوے کیے گئے ہیں[۵۲]۔

معلوم ہوتا ہو کہ جزائر ملوکا میں اسلام کی ابتدا پندرہویں صدی عیسوی سے ہوئی۔ تیدور کے بت پرست بادشاہ جریلی لیجا تو نے ایک عرب شیخ منصور نامی کی ہدایت سے اسلام قبول کیا اور اُس کی رعایا میں سے بھی اکثر لوگ مسلمان ہو گئے اور بادشاہ کا نام سلطان جمال الدین رکھا گیا۔ بادشاہ کے بڑے بیٹے کا نام شیخ منصور کے نام پر منصور رکھا گیا[۵۳]۔ ۱۵۲۱ء میں فرنانڈو مگیلان پرتگیزی کی موت کے چند سال بعد اہل اسپین کی مہم تیدور میں پہنچی۔ اور منصور نے اسپین کے لوگوں کی خاطر و مدارات کی۔ پگافت جو اس مہم کا مؤرخ تھا لکھتا ہو کہ بادشاہ تیدور کا نام سلطان منصور تھا اور اُس کی عمر پچاس برس سے زیادہ تھی۔ جزائر ملوکا میں مسلمانوں کو آئے ہوئے نصف صدی سے زیادہ نہیں گذرا تھا[۵۴]۔

۵۱ اس زمانہ میں ملوکا کے جزیرہ ترناتی۔ تیدور۔ گیلالا اور باتجان کے بادشاہوں کی حکومت میں تھے ان میں ترناتی کا سلطان سب میں زبردست تھا جسکی سلطنت ترناتی اور قریب کے چھوٹے چھوٹے جزیروں میں تھی۔ ہلماہیرا اور سلیبز کا بڑا حصہ اور جزائر امبونا اور باندا بھی اسی سلطان کے قبضہ میں تھے سلطان تیدور تیدور کے جزیرہ اور ہلماہیرا کے ایک حصہ کا اور اُن جزیروں کا بادشاہ تھا جو نیوگنی اور ہلماہیرا کے بیچ میں واقع ہیں۔ نیوگنی کے مغربی ساحل اور جزیرہ سیرام میں بھی سلطان تیدور کی سلطنت تھی۔ سلطان گیلالا کی سلطنت ہلماہیرا کے وسط میں تھی اور جزیرہ سیرام کے شمالی ساحل کا بھی کچھ حصہ اُسکے قبضہ میں تھا سلطان باتجان اور جزائر اوبی پر حکومت کرتا تھا (دے ہولاندر پہلی جلد صفحہ ۵۰) ۵۲ ہیمیلیا نو تر انسالونو (راموسیو توم ۱۔ صفحہ ۳۵۱) ۵۳ ردبیدسے فانڈیرا۔ صفحہ ۱۸ ۵۴ پگافِت۔ توم ۱۔ صفحہ ۳۶۵-۳۶۸۔

ترناتی کے جزیرے میں جو تیدور سے قریب ہی اسلام کی اشاعت کسی قدر پہلے ہو چکی تھی اہل اسپین جس زمانہ میں تیدور کے جزیرے میں پہنچے تو اُسی زمانہ میں پرتگیز جزیرہ ترناتی میں آئے ترناتی تک کے لوگوں نے پرتگیزوں سے کہا کہ اُن کے جزیرہ میں اسلام کی اشاعت کو اسّی برس سے کچھ زیادہ زمانہ گذرا ہی[۱]۔

پرتگیزوں کے بیان کے مطابق[۲] ترناتی کا سلطان شاہان ملوکا میں پہلا بادشاہ تھا جو مسلمان ہوا۔ اس سلطان کی نسبت مشہور ہی کہ جزائر ملوکا کے خود مختار بادشاہوں میں اُسکو سب سے بڑھکر رتبہ حاصل تھا۔ ۱۴۹۵ء میں یہ بادشاہ گریسک کے شہر کو جو جاوا میں تھا اسلام قبول کرنے کی نیت سے گیا[۳]۔ معلوم ہوتا ہی کہ جزیرہ ترناتی میں اسلام نے بتدریج ترقی کی کیونکہ یہاں اسلام کو ایسے لوگوں کا مقابلہ کرنا پڑا جو اپنے قدیم مذہب بت پرستی پر نہایت ثابت قدم تھے اور نومسلموں میں بھی بت پرستی کی رسمیں مدت تک جاری رہیں جنھوں نے اُن کی طبیعت کو مذہب کی طرف سے مشکوک حالت میں رکھا[۴]۔

پرتگیزوں کی فتوحات نے بھی اسلام کی ترقی کو جو جلد ہونے والی تھی سست کر دیا جزیرۂ ترناتی کے ایک قاضی کو جو لوگوں کو اسلام کی تعلیم و تلقین کرتا تھا۔ پرتگیزوں نے جزیرہ سے نکال دیا اور بت پرستوں میں عیسائی مذہب کی اشاعت شروع کی جس میں کامیابی ہوئی لیکن تھوڑی مدت تک رہی[۵]۔ کیونکہ جس وقت سولھویں صدی عیسوی کے اخیر حصہ میں ملوکا کے باشندوں کو معلوم ہوا کہ اہل پرتگال خود اپنی مشکلوں میں گرفتار ہیں تو اُنھوں نے پرتگیزوں کی حکومت سے آزاد ہونے کیلیے عیسائیوں کے خلاف سخت ہنگامے برپا کیے۔ ان معرکوں میں بہت عیسائی شہید ہوئے اور اکثر لوگوں نے عیسائی مذہب

[۱] مصنف دے بارّس لکھتا ہی کہ تیدور کے جزیرہ کو تحقیق کرنیکے بعد وہاں کے باشندوں سے معلوم ہوا کہ اسلام کی دبا کو (نعوذ باللہ) وہاں پہلے ہوئے اسّی برس سے کسیقدر زیادہ زمانہ گذرا ہی"۔ دے بارّس "ایشیا کا بیان" صفحہ ۵۸۰۔ [۲] دے بارّس صفحہ ۵۸۰۔ [۳] بکیز صفحہ ۳۹۔ [۴] ارگنسولا صفحہ ۲۰۔ [۵] ارگنسولا صفحہ ۱۵ (ب)۔

ترک کیا اور عیسوی دین نے جو کچھ جیتا تھا وہ سب ہار دیا[۵۰]۔ اسی زمانہ سے جزائر ملوکا کے لوگوں کو عیسائیوں کی حکومت سے ایسی مخالفت ہوئی کہ مغربی جزیروں سے جو متعدد مسلمان اپنے مذہب کی اشاعت کیلیے آئے اُن کی خاطر و مدارات زیادہ تر ہونے لگی[۵۱]۔ سترھویں صدی عیسوی میں اہل ڈنمارک نے اسپین اور پرتگال کے عیسائیوں کو نکال کر عیسائی مذہب کا رہا سہا کام تمام کر دیا۔ اور فرقہ جیسواٹ (یسوعی) کے پادری جزیرہ ترناتی کے دیسی عیسائیوں کو ساتھ لیکر جزائر فلپائن میں چلے گئے[۵۳]۔

ترناتی اور تیدور کے بعد جزائر ملوکا کے باقی جزیروں میں اسلام کی اشاعت ہوئی اور کچھ زمانہ تک صرف ساحل کے باشندوں میں تبلیغ اسلام محدود رہی[۵۴]۔ ملوکا کے چھوٹے چھوٹے جزیروں میں جزیرہ نمائے ملایا کے نومسلم بالکل آباد ہیں۔ اور ان جزیروں کے اندرونی حصوں میں الفر کی قوم بستی ہی۔ کچھ زمانے کے بعد اس قوم کے لوگ بھی مسلمان ہوئے[۵۵]۔ ۱۵۲۱ء میں سلطنت گیلالا کا بادشاہ مسلمان تھا یہ ریاست جزیرہ ہلما ہیرا کے شمال میں مغربی ساحل پر تھی[۵۶]۔ آج کل یہاں اسلام کی ترقی کیلیے چند قواعد ایسے منضبط کر دیے گئے ہیں کہ اسلام کی اشاعت میں اُن سے کسیقدر آسانی پیدا ہو جاتی ہے۔ مثلاً اگر معلوم ہو جائے کہ الفر قوم کے کسی آدمی نے کسی مسلمان عورت سے آشنائی کر رکھی ہی تو حکم ہے کہ یہ شخص اس عورت سے نکاح کرے اور مسلمان ہو جائے۔ یا اگر الفر قوم کی کوئی عورت مسلمان سے شادی کرے تو خاوند کا مذہب اختیار کرنا اُس پر فرض ہی۔ یا جس وقت حکام و سرداران سلطنت

---

۵۰ ارگنسولا صفحہ ۹۰-۹۸ ۵۲ ارگنسولا صفحہ ۱۵۵-۱۵۰۔ اس مصنف نے ترناتی کی نسبت لکھا ہو کہ یہی جگہ ہو جہاں مختلف مذہبی فرقے موجود ہیں اور جہاں سے کفر پھیلتا ہی خاصکر مسلمانوں کے ذریعے سے شائع ہوتا ہے جیسے کہ اہل ڈنمارک اس سمندر میں آئے ہیں وہ ساتھ مسلمان اہلکاروں اور قزاقوں کا لانا پسند نہیں کرتے۔ یہ مسلمان ایشیا کی دولت لوٹ لیتے ہیں اور جھوٹا مذہب اپنے ساتھ لاتے ہیں جس نے ہزاروں آدمیوں کو عیسائی مذہب قبول کرنے سے روک دیا۔
۵۳ ان دیسی عیسائیوں کی اولاد اب تک جزیرہ لوزان کے صوبہ کاویتی میں موجود ہی دکرافورڈ (۲) صفحہ ۸۵ ۵۴ اندیسن صفحہ ۲۲۲ ۵۵ ورسیٹ صفحہ ۶۸ ۵۶ بگافِت رراموسیو پہلی جلد صفحہ ۳۶۶۔

میں کمی ہو جاتی ہو تو اس کمی کو پورا کرنے کیلیے اُمیدواروں کے حقوق پر اسقدر نظر نہیں ہوتی جسقدر اس بات کا خیال کیا جاتا ہو کہ اسلام قبول کرنے کی طرف ان اُمیدواروں کو کس درجہ رغبت ہی[1]

**جزیرہ بورنیو** جزیرہ بورنیو میں اسلام کی اشاعت ساحل کے ملکوں میں محدود رہی حالانکہ سولھویں صدی عیسوی کے شروع سے اسلام یہاں شائع ہونا شروع ہوا تھا۔ اسی زمانہ میں اوّل بنجر ماسین کی سلطنت میں اسلام پھیلا۔ یہ سلطنت بورنیو کے جنوبی ساحل پر سلطنت مجاپہت کی ماتحت تھی۔ لیکن ۱۴۷۸ء میں جب مجاپہت کی سلطنت برباد ہوگئی تو بنجر ماسین کی سلطنت[2] آزاد ہوئی مجاپہت کی بربادی پر اُس کی جگہ کئی اسلامی ریاستیں قائم ہوگئی تھیں انمیں سے ایک ریاست دامک کی تھی جس کے اثر سے بنجر ماسین کے لوگوں نے اسلام قبول کیا بنجر ماسین کے لوگوں کے مسلمان ہونے کا حال یہ ہو کہ اُنھوں نے ایک بغاوت کو فرو کرنیکے لیے دامک[3] کی ریاست سے کمک چاہی اور جزیرۂ جاوا سے مسلمانوں کی ایک جمعیت روانہ ہوئی جس نے بغاوت کو رفع کرکے رعایا کو مسلمان کیا[4]۔ ۱۵۲۱ء میں جسوقت اہل اسپین برونی کے شہر میں پہنچے جو بورنیو کے شمال مغربی ساحل پر تھا تو معلوم ہوا کہ برونی کا بادشاہ مسلمان ہی[5]۔ ۱۵۵۰ء میں بورنیو کے مغربی ساحل پر سکدانا کے شہر میں اہل عرب نے اپنے مذہب کو رواج دیا[6]۔ یہ عرب پالم بنگ سے جو جزیرہ سماٹرہ میں واقع تھا سکدانا میں آئے تھے[7]۔ یہاں کے بادشاہ نے اپنے آبائی مذہب کو چھوڑنے سے انکار کیا تھا لیکن اُس کی موت سے پہلے ۱۵۹۰ء تک جو چالیس برس کا زمانہ گزرا اُس میں اہل عرب نے سکدانا میں اسلام کو بہت ترقی دی۔ اس بادشاہ کا

[1] کابین۔ صفحہ ۳۴۶ [2] دولوریے صفحہ ۵۲۰ [3] دامک جزیرۂ جاوا کے شمالی ساحل پر ہو اور جزیرہ بورنیو کے جنوبی کنارہ کے سامنے واقع ہو [4] ہاکمان۔ صفحہ ۲۳۶۔ ۲۳۱ [5] پگافت راموسیو۔ توم ا صفحہ ۳۶۳۔ ۳۶۴ [6] ہند وسلطنت مجاپہت کے چند لوگوں نے سکدانا میں آباد ہوکر سکدانا کی حکومت قائم کی۔ دعے ہولانذر۔ دوسری جلد۔ صفحہ ۲) اس لیے ضرور ہے کہ اہل جاوا کے مسلمان ہونے کے بعد سکدانا کی ریاست میں اسلام شائع ہوا [7] دوزی (۱) صفحہ ۳۸۶۔

جانشین جب تخت پر بیٹھا تو اُس نے اسلام قبول کیا اور قریب کے جزیرہ کا ایک بادشاہ تھا جسکی بیٹی سے اُس نے اپنی شادی کی۔ اس بادشاہ کے جزیرہ میں اسلام کو شائع ہوئے غالباً کچھ مدت ہوگئی تھی[۵۱]۔ سنہ ۱۷۷۵ء میں سکدانا کے پہلے مسلمان بادشاہ کے عہد میں فرانس کا ایک سیاح[۵۲] سکدانا میں آیا اور اُس نے لکھا کہ "ساحل پر بالعموم مسلمانوں کا مذہب رائج ہی لیکن جزیرہ کے وسط میں لوگوں کا مذہب بت پرستی ہی۔

سکدانا کی ریاست میں جب اسلام کی ترقی ہوئی تو مکہ معظمہ سے جو اسلامی دنیا کا مرکز ہی اس دور دراز جزیرہ کیطرف توجہ ہوئی اور ایک عرب شیخ شمس الدین مکہ سے سکدانا میں آئے اور جس زمانہ میں وہ یہاں پہنچے تو سکدانا میں پہلے مسلمان بادشاہ کا جانشین سلطنت کرتا تھا۔ شیخ شمس الدین اپنے ہمراہ کلام مجید کی ایک جلد اور ایک انگوٹھی اور بادشاہ سکدانا کے نام کا ایک خط لائے۔ اس خط میں بادشاہ کو جو دین کا بڑا حامی تھا سلطان محمد صفی الدین کا خطاب دیا گیا تھا[۵۳]۔

اٹھارہویں صدی عیسوی کے اخیر میں لکھا گیا کہ جزیرۂ بورنیو کے شمالی حصہ میں ایدان کی ایک قوم آباد تھی۔ جو ساحل بورنیو کے مسلمانوں کو بڑی عزت کی نگاہ سے اس لیے دیکھتی تھی کہ ابھی تک اس قوم کا مذہب وہ نہیں تھا جو مسلمانوں کا مذہب ہے[۵۴]۔ ڈل ریل جو ۱۷۶۱ء سے ۱۷۶۴ء تک جزیرہ زولو میں مقیم رہا اُس نے ایدان کے متعلق تحقیقات کرکے لکھا ہے کہ "قوم ایدان کے لوگ اپنی جہالت پر متاسف ہیں اور اس لیے دل ہی دل میں بہت خفیف رہتے ہیں جس وقت یہ لوگ مسلمانوں کے گھروں میں یا مسلمانوں کے جہازوں پر آتے ہیں تو مسلمانوں کی بیحد تعظیم کرتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ مسلمان وہ ہیں جنکو اپنے پروردگار کا علم حاصل ہو۔ جس جگہ مسلمان سوتے ہیں وہاں یہ ایدان بیٹھتے نہیں اور مسلمان جس ڈبیا میں سے چونا نکال کر کھاتے ہیں اُس میں سے یہ لوگ خود اُنگلیاں ڈال کر چونا نہیں نکالتے۔ بلکہ مسلمان جب خود اُن کو پان

---

۵۱ ویٹ (۲) پہلی جلد صفحہ ۱۹۳ ۵۲ الیورٹ نے ورت "بحری سفر کے حالات" چودہویں جلد ۲۲ مطبوعہ ہیگ ۱۸۶۶ء

۵۳ سلطان صفی الدین نے ۱۷۸۵ھ میں انتقال کیا۔ اس بادشاہ کے باپ نے دادا یا کوئی اسلامی نام نہیں رکھا تھا لیکن مسلمان ہونے کے بعد بھی وہ پالنہان گری کسوما کے قدیم نام سے مشہور رہا۔ ڈینتشر صفحہ ۱۵۰۱۲، ۵۵ فورلیسٹ صفحہ ۳۰۱۔

یا چونا دیتے ہیں تو بہت ادب سے لیتے ہیں اور جس خدا کو وہ خود نہیں جانتے اُسکی الوہیت کے اقرار میں وہ ایسے لوگوں کے سامنے جو خدا کا علم رکھتے ہیں ہر بات میں عجز و انکسار ظاہر کرتے ہیں[۱] - لیکن ۱۸۶۲ء کے بعد ایدان کی قوم نے اسلام قبول کرلیا[۲] - اور اس قوم کا مسلمان ہونا اُن متعدد مثالوں میں سے ایک مثال ہے جن میں اسلام نے ایسی قوموں میں جو تہذیب و تمدن کے اعتبار سے کم درجہ رکھتی تھیں بہت جلد اپنا اثر پھیلایا - جزیرہ بورنیو میں مختلف قوموں کے لوگ مثلاً عرب یوگی - ملایا اور چین کے باشندے وقتاً فوقتاً آباد ہوئے ساتویں صدی عیسوی سے ان قوموں کی آبادیاں یہاں قائم ہوئیں[۳] - مختلف ملکوں کے غلام بھی یہاں آباد کیے گئے - اسی وجہ سے آجکل بورنیو کے مسلمان بالکل مخلوط نسلوں کے لوگ ہیں[۴] - یہ غیر ملک کے باشندے جس وقت بورنیو میں آباد ہوئے تھے تو اُس وقت اُن میں سے اکثر بت پرست تھے اور بورنیو کے اصلی باشندوں سے جنکو دیاک کہتے تھے وہ زیادہ مہذّب تھے - ان باہر کے لوگوں نے قوم دیاک کے لوگوں کو فتح کرکے جزیرے کے وسط میں اُس کو بھگا دیا جہاں اُس کے لوگ ابھی تک بت پرست ہیں - جزیرہ کے مغربی حصوں میں دیاک قوم کے جو چھوٹے چھوٹے گروہ رہتے تھے وہ البتہ وقتاً فوقتاً مسلمان ہوتے رہتے[۵] -

**جزیرہ سلیبیز** جزیرۂ سلیبیز میں بھی اسلام رفتہ رفتہ شائع ہوا اور ساحل کے لوگوں سے شروع ہو کر جزیرہ کے وسط میں پہنچا - سلیبیز کے باشندوں میں صرف مہذب قوموں نے یعنی مکاسرا اور بوگی کی قوموں نے اسلام قبول کیا جو اس جزیرہ کے جنوب مغربی جزیرہ نما میں آباد ہیں - بوگی قوم کے مسلمان سلیبیز کے اور جزیرہ نماؤں پر بھی آباد ہیں - اور ساحل سلیبیز کی آبادی میں بھی ان کی تعداد بہت ہے - سوائے جنوب مغربی جزیرہ نما کے جہاں کے باشندے تقریباً کل مسلمان ہیں اس جزیرہ کے اندرونی حصوں میں جس قدر لوگ رہتے ہیں اُن میں

۱؎ جزیرۂ دلو پر جواب مضمون صفحہ ۵۵ ۲؎ پانچیز اصفحہ ۱۴۱ ۳؎ ہاگمان صفحہ ۲۳۴ ۴؎ ویتھ (۲) پہلی جلد صفحہ ۹۱ ۵؎ دے ہیو لانڈرم دوسری جلد صفحہ ۱۶-

اکثر بت پرست ہیں۔ یہ بت پرست زیادہ تر الفر کی قوم کے لوگ ہیں جو تہذیب میں ادنی درجہ رکھتے ہیں اور سلیبیز کے شمال مشرقی اور جنوب مشرقی جزیرہ نماؤں میں بکثرت آباد ہیں۔ سلیبیز کے گوشہ شمال پر میناہاسا کے ملک میں جو الفر رہتے ہیں ان کے بہت آدمی عیسائی کرلیے گئے کیونکہ میناہاسا کے جزیرہ نما میں مسلمانوں کا گذر صرف اسوقت ہوا جبکہ پرتگیزوں کا وہاں عملدرآمد اچھی طرح ہو گیا تھا۔ اور پرتگیزوں نے الفر کو رومن کیتھولک مذہب میں شامل کرلیا تھا۔ لیکن جس وقت ڈنمارک کے عیسائی یہاں آئے تو انہوں نے ان دیسی عیسائیوں کو جو رومن کیتھولک تھے پروٹسٹنٹ بنایا۔ ڈچ کی مشنریوں نے بڑی کوشش اور جستجو سے الفر کی قوم میں پروٹسٹنٹ مذہب پھیلایا اور بہت کامیابی حاصل کی۔ لیکن اب الفر کے لوگوں خواہ وہ ڈچ کی عملداری میں رہتے ہوں خواہ دیسی سرداروں کی حکومت میں آباد ہوں اسلام آہستہ آہستہ ترقی کر رہا ہے۔[1]

سنہ ۱۵۴۰ء میں جس وقت پرتگیز جزیرہ سلیبیز میں اول ہی دفعہ پہنچے تو گوواکے شہر میں جو ریاست مکاسر کا دارالحکومت تھا چند مسلمان ہی نظر آئے جو غیر ملکوں کے رہنے والے تھے۔ مکاسر کے باشندوں نے ابھی تک اسلام قبول نہیں کیا تھا بلکہ سترہویں صدی عیسوی کے شروع ہونے سے پہلے وہاں کے باشندوں میں اسلام کی بخوبی اشاعت نہیں ہوسکی۔ اس کے بعد البتہ بہت لوگوں نے اسلام قبول کیا۔ اس تحریک اشاعت کا حال بہت دلچسپ ہے کیونکہ ایسے واقعات شاذ و نادر دیکھنے میں آتے ہیں جہاں اسلام اور عیسائی مذہب دونوں بت پرستوں کو اپنا پیرو بنانے کیلیے مقابلہ پر ہوں۔ قدیم زمانہ کے ایک عیسائی مورخ نے اس باہمی مقابلہ کا ایک واقعہ اس طرح لکھا ہے کہ "پرتگیزوں نے ملک مکاسر کے تحقیق ہونے کو ایک بڑا نتیجہ خیز واقعہ سمجھا۔ اور ایسی تدبیریں سوچیں کہ وہاں کے باشندوں کے ساتھ کسی طرح آشتی پیدا ہو جائے۔ کیونکہ ان باشندوں کو زیر کرنا آسان نہ تھا البتہ اُن میں اس

[1] زنیدہ ی ننگن۔ بتیسویں جلد۔ صفحہ ۱۰۰۔ چونتیسویں جلد۔ صفحہ ۱۰۰۔

بات کی قابلیت موجود تھی کہ مہربانی سے دوست بن جاویں اور محسن کا احسان مانیں۔ یہ لوگ بہت دلیر تھے اور جزائر ہند کے اور لوگوں کے مقابلہ میں عقلمند بھی زیادہ تھے۔ اس لیے یورپ والوں سے کسی قدر آشنا ہونیکے بعد مکاسر میں سے اکثر لوگوں کو یہ خیال پیدا ہوا کہ اُن کا اپنا مذہب مہمل ہی اور اُس میں کوئی بات عقل کی نہیں ہی۔ دون انتونیو گلوانیو گورنر ملاکا کی کوشش سے مکاسر کے جو چند لوگ عیسائی ہو گئے تھے اُن میں اتنی قابلیت نہیں پیدا ہوئی تھی کہ اپنی قوم کے اور لوگوں کو عیسائی کر لیتے۔ غرض نتیجہ یہ ہوا کہ مکاسر کی قوم نے اپنا قدیم مذہب چھوڑ کر لامذہبی اختیار کی۔ لیکن اس حالت میں بھی اُن کو اطمینان نہ ہوا اور اُنھوں نے ملاکا اور آچین[1] کو اس غرض سے آدمی روانہ کیے کہ ایک جگہ سے پادری اور دوسری جگہ سے مسلمان واعظ اور مولوی اُن کے پاس بھیجے جاویں اور ارادہ کر لیا کہ ان دونوں میں سے جو کوئی اُن کے پاس پہلے پہنچے گا اُسی کا دین اختیار کر لیں گے اس سے پہلے سمجھا جاتا تھا کہ اہل پرتگال اپنے مذہب کے بہت حامی ہیں لیکن معلوم ہوتا ہی کہ دون ردس پریرا جو اُس وقت شہر ملاکا کا گورنر تھا مذہب کیطرف سے کسی قدر بے پروا تھا کیونکہ اُس نے پادریونکی روانگی میں بلا ضرورت التوا کیا۔

اسکے برخلاف آچین کی ملکہ نے جو بڑی پرجوش مسلمان تھی جس وقت مکاسر کے باشندونکا قصد سُنا تو فوراً ایک جہاز واعظوں اور ملاؤں سے بھر کر سلیبیز کو روانہ کیا جنھوں نے پہنچتے ہی یہاں کے باشندوں میں اپنا مذہب پھیلا دیا کچھ عرصے کے بعد پادری بھی آئے اور اُنھوں نے اسلام کے خلاف بہت سخت وسست تقریریں کیں لیکن کچھ مطلب نہ نکلا سلیبیز کے لوگوں کو جو مذہب اختیار کرنا تھا وہ اختیار کر چکے تھے اور اب اُن کو دوسرے مذہب پر لانا ناممکن تھا سلیبیز کے بادشاہوں میں سے ایک بادشاہ جو عیسائی ہو چکا تھا عیسائی مذہب پر قائم رہا اور اُسکی رعایا میں سے بھی اکثر لوگ عیسائی کر لیے گئے۔ لیکن سلیبیز کے باشندوں کا بڑا حصہ آج کے دن تک مسلمان ہی اور جزائر ہند کے اور مسلمانوں کے مقابلہ میں اُس کو مذہب میں سب

[1] یعنی اچیہ۔

زیادہ غلو ہی[1]"

اس واقعہ کا زمانہ ۱۶۰۳ء بتایا جاتا ہی[2]۔ اور جو تصانیف اس واقعہ کے ہمعصر لکھی گئی ہیں اُن میں اس کا حوالہ اس قدر دیا گیا کہ اُس کی صحت میں شبہ کی جگہ باقی نہیں رہتی[3]۔ ٹالو کی ریاست میں جو گوواکے شمال میں ہی اور گوواکی ہمیشہ دوست رہی ہی مکاسر کے مشہور و معروف داعی اسلام خطیب تنگل کا مزار ہی۔ ٹالو کا والی ریاست مسلمان ہو کر اسلام کا بڑا حامی ہو گیا اور یہ اُسی کی کوشش تھی کہ بت پرستوں کے تمام ایسے گروہ جو مکاسر کی زبان بولتے تھے مسلمان ہو گئے اس تحریک اشاعت کا انجام اُسکے آغاز کی مثل امن و امان سے نہیں پیش آیا۔ مکاسر کے لوگ جب مسلمان ہو گئے تو اُن میں مذہب کا جوش ایسا پیدا ہوا کہ بوگی کی ہمسایہ قوم کو اُنھوں نے زبردستی مسلمان کرنا چاہا۔ مکاسر کے بادشاہ نے جس کا دارالحکومت گووا کا شہر تھا بوگی قوم کے بادشاہ کو جو بونی میں سلطنت کرتا تھا پیغام بھیجا کہ اگر وہ خدائے واحد پر ایمان لے آئے تو میں اسکو اپنے برابر کا بادشاہ سمجھوں۔ بونی کے بادشاہ نے یہ پیغام سُنکر اپنی رعایا سے مشورہ کیا لیکن رعایا نے یہ عذر پیش کیا کہ "نہ تو ہم ابھی تک کسی سے لڑے ہیں اور نہ کسی نے ہمکو فتح کیا ہی۔ غرض بونی کے لوگوں نے لڑائی سے فیصلہ کرنا چاہا جس میں اُن کو شکست ہوئی۔ لڑائی ہارتے ہی بونی کا بادشاہ مسلمان ہو گیا اور اُس نے اپنی رعایا کو اور قریب کی چھوٹی ریاستوں کو زبردستی مسلمان کرنا چاہا رعایا اس بات سے ناراض ہوئی اور تعجب ہی کہ اُس نے مکاسر کے مسلمان بادشاہ سے مدد چاہی۔ سلطان مکاسر نے ایلچی روانہ کیے تاکہ بونی کے بادشاہ سے وہ ان سوالوں کا جواب لائیں کہ کیا رعایا پر جبر کرنیکے لیے اُس کو پیغمبر خدا صلعم کی طرف سے الہام ہوا ہی؟ یا اس بات میں کسی قدیم رسم کی

---

[1] "مشرقی جزائر ہند میں اہل پرتگیز کی ترقی اور عروج کی مکمل تاریخ"۔ ماخوذ از مورخان جزائر۔ مضمون جان ہیرس۔ "ناویگان تیوم انگوئے اتیبزان تیوم ببلیوتیکا" لندن ۱۷۴۴ء پہلی جلد صفحہ ۲۰۲

[2] کرافورڈ۔ (۱) صفحہ ۱۰

[3] جن مصنفوں نے اس واقعہ کا ذکر کیا ہی وہ یہ ہیں۔ فرناندیز ناویری یہ شخص اسپین کا پادری تھا اور ۱۶۴۶ء میں جزائر فلیپائن میں آیا تھا "بحری و بری سفر کے حالات" صفحہ ۲۲۶۔ لندن ۱۷۳۲ء) دوسرا مصنف تاورنیر ہی جس نے ۱۶۴۸ء میں مکاسر کی سیر کی "سفر ہندوستان" صفحہ ۱۹۳ مطبوعہ لندن ۱۶۷۸ء "سفر مشرق" مصنف فلپ آف ہولی ٹری نٹی صفحہ ۳۶ مطبوعہ لوگڈونی ۱۶۴۹ء۔

اُس نے پابندی کی ہی؟ یا صرف اپنی رائے اور خوشی سے یہ ظلم کیا ہی؟ اگر پہلی بات ہی تو میں اُسکی اطلاع چاہتا ہوں اگر دوسری بات ہی تو اُس سے مجھ کو اتفاق ہو اگر تیسری بات ہی تو اُسکو ظلم بند کرنا چاہیے کیوں کہ جن لوگوں پر وہ ظلم کرتا ہی یعنی بوگی قوم میری دوست ہی۔ بونی کے بادشاہ نے ان سوالوں کا کچھ جواب نہ دیا۔ اور مکاسر کے لوگ بڑا لشکر جمع کر کے بونی کی سلطنت میں داخل ہوئے اور بادشاہ کو تین لڑائیوں میں سخت شکست دی۔ بادشاہ مجبور ہو کر بھاگا اور بونی کی ریاست مکاسر کا صوبہ بنادی گئی تیس برس تک محکوم رہنے کے بعد بونی کے لوگوں یعنی بوگی قوم نے ڈچ کی مدد سے مکاسر کے خلاف بغاوت کی اور مکاسر کی حکومت سے آزاد ہو کر سلیبیز کی قوموں کی سرداری اختیار کی[۵۱]۔ یہ امر یقینی ہی کہ بوگی قوم میں اسلام کی اشاعت بتدریج اور دیر میں ہوئی[۵۲] لیکن جس وقت یہ لوگ مسلمان ہوگئے تو اُن میں عربوں کی مثل چستی و چالاکی اور جوش و خروش پیدا ہوگیا جسکو عربوں یا بوگیوں نے اسلام کی اشاعت میں نہیں بلکہ اور کاموں میں صرف کیا۔ بوگی کی قوم مجمع الجزائر ملایا کے تمام باشندوں میں سب سے زیادہ دلیر اور بہادر قوم بن گئی اور اُس کے لوگ سب سے بڑھکر ہوشیار تاجر اور جہاز راں ہوگئے[۵۳] اور اب تک ہیں۔ یہ لوگ جہازوں پر سوار ہو کر مجمع الجزائر کے ہر ایک حصہ میں ساحل نیوگنی سے لیکر سنگاپور تک تجارت کرتے ہیں۔ مختلف جزیروں میں اُن کی بستیاں موجود ہیں جن کی مدد سے بت پرستوں کے اکثر ملکوں میں اسلام شائع ہوگیا۔ ان مسلمانوں کی ایک نہایت وسیع آبادی جزیرۂ فلوریز کے جنوبی ساحل پر آباد ہے اور اسکے مسلمانوں نے فلوریز کے اصلی باشندوں سے جن میں کچھ لوگ رومن کیتھولک عیسائی

---

۵۱ کرافورڈ دوسری جلد صفحہ ۳۸۵-۳۸۹ ۵۲ "اسلام کی اشاعت کیلیے بوگی قوم میں مدت تک کوئی غیر معمولی کوشش نہیں کیگئی۔ مشرقی جزائر ہند کے لوگوں میں نئی چیزوں سے نفرت اور قدیم رسوم کی پابندی بہت ہی لیکن ایسی سختی نہیں جیسی کہ سلیبیز کے باشندوں میں ہی اور ان دونوں باتوں نے اول ہی سے اسلام کی اشاعت کو وہاں نقصان پہنچایا اور یہی وجہ تھی کہ ایک مدت تک سلیبیز کے باشندے مسلمان نہ ہوئے بلکہ جس وقت تک کہ مسلمانوں کو وہاں آباد ہوئے مدت نہ گذرلی وہاں کے اصلی باشندوں نے اسلام قبول نہیں کیا۔" کرافورڈ (۲) دوسری جلد صفحہ ۳۰۸ ۵۳ کرافورڈ (۱) صفحہ ۷۵ مادسے ہولانڈ دوسری جلد صفحہ ۲۱۲۔

بھی سے رابطہ و اتحاد پیدا کر کے سب کو مسلمان کر لیا۔[1]

بوگی قوم نے مسلمان ہو کر اپنے وطن سلیبیز میں پیشۂ تجارت کے ساتھ اسلام کی اشاعت میں بھی کوشش کی اور بولانگ ، مانگندو کی ریاست میں جو سلیبیز کے شمالی جزیرہ نما میں ہے[2] بوگی قوم کے مسلمانوں نے اسی صدی میں اُن دیسی عیسائیوں کو مسلمان کر لیا ہے جنہوں نے سترہویں صدی عیسوی کے اخیر میں عیسائی مذہب قبول کیا تھا۔ بولانگ مانگندو کی ریاست کا پہلا عیسائی بادشاہ جیکب منو پو (۱۶۸۹ تا ۱۷۰۹ء) تھا اور اُسکے عہد میں ڈچ ایسٹ انڈیا کمپنی اور ڈچ کے پادریوں کی وجہ سے عیسائی مذہب کی بہت جلد ترقی ہوئی تھی سنہ ۱۸۴۴ء تک جیکب منو پو کے سب جانشین عیسائی رہے لیکن اسکے بعد والی ریاست راجہ جیکب انول منو پو نے عیسائی مذہب چھوڑ کر اسلام قبول کیا۔ اس عیسائی راجہ کے مسلمان ہونے سے موجودہ صدی میں مسلمانوں نے دعوت مذہب کے متعلق جسقدر کوششیں کیں اُن میں بہت کامیابی ہوئی اور چند مسلمان تاجروں نے جن میں بوگی قوم کے مسلمان بھی تھے ریاست کے جنوبی ساحل پر مانگندو کے شہر میں کچھ لوگوں کو مسلمان کر لیا۔ اور اسی شہر سے دو مسلمان سوداگر یعنی حکیم باکس اور امام تو دیکو اس ارادہ سے روانہ ہوئے کہ ریاست مانگندو کے باقی حصوں میں اسلام کی اشاعت کریں۔ چنانچہ ان دونوں مسلمان تاجروں نے تبلیغ کیلیے یہ طریقہ اختیار کیا کہ اوّل چند عورتوں اور غلاموں کو مسلمان کیا اور ان عورتوں سے نکاح کر لیا۔ ان بیویوں نے مسلمان ہو کر اپنے عزیزوں کو مسلمان ہونے کی ترغیب دی۔ غرض مانگندو کی ریاست سے بولانگ کی شمالی ریاست میں اسلام کی اشاعت ہوئی سنہ ۱۸۴۳ء میں بولانگ میں سوائے چند نوآباد مسلمانوں کے سب لوگ یا تو عیسائی تھے یا بت پرست لیکن واعظین اسلام کو جن میں بوگی قوم کے مسلمان تھے اہلِ عرب اُن کو مدد پہنچاتے تھے اشاعت میں بہت کامیابی ہوئی۔ دیسی عیسائی جنکو مذہب کا بہت کم علم تھا اور جن کا ایمان ضعیف تھا اس قابل

[1] ڈے ہولانڈ دوسری جلد صفحہ ۶۶۶۔ ریویل (۲) صفحہ ۲۔ [2] بولانگ مانگندو کی ریاست میناہاسا کے مشرق میں ۱۲۴ درجہ ۵۴ دقیقہ طول بلد اور ۲۳ درجہ ۲۰ دقیقہ عرض بلد کے درمیان واقع ہے اُس کی مردمشماری ۰۰۰۔ ۵ اور ۰۰۰ ۔ ۵ کے درمیان تخمینہ کیجاتی ہے (ڈے ہولانڈ۔ دوسری جلد۔ صفحہ ۲۴۰) [3] ولکین (۱) نسخہ ۲۴۲-۲۴۴۔

نہ تھے کہ مسلمانوں سے مذہبی مباحثوں کا اچھی طرح مقابلہ کر سکتے۔ ڈچ گورنمنٹ ان دیسی عیسائیونکو ذلیل سمجھتی تھی اور کلیسا کے افسروں نے اُن کی طرف سے اس قدر غفلت کی تھی کہ گویا اُن سے کسی قسم کا واسطہ ہی نہ تھا اسیلیے ان عیسائیوں نے ان غیر ملک کے مسلمانوں پر بھروسا کیا اور بعض مسلمان شادیاں کر کے ان عیسائیوں میں دوستوں کیطرح آباد ہو گئے۔ اسلام کی اشاعت کو جسقدر ترقی ہوتی گئی بوگی قوم کے مسلمان اور عرب جو سلیبیز کے جزیرے میں کبھی کبھی آتے تھے اب زیادہ آمد و رفت رکھنے لگے اور ملک میں اُنکی تعلیم و تلقین کے اثر نے ترقی پائی یہانتک کہ ۱۸۳۲ء میں ایک عرب نے گورنیمین منوپو والی ریاست بولانگ کی بیٹی سے نکاح کیا اس بادشاہ کے امیروں نے بھی جن میں سے اکثر کو بہت قوت اور اختیار حاصل تھا عیسائی مذہب ترک کر کے اسلام قبول کیا۔ غرض ۱۸۴۴ء سے پہلے جبکہ راجہ مانیول منوپو اسلام لایا مانگندو کی ریاست میں اسلام کو بخوبی استحکام حاصل ہو گیا۔ راجہ مانیول منوپو نے اس سے پہلے حکام ڈچ سے جنکا صدر مقام مناڈو میں تھا بار بار درخواست کی تھی کہ پادری یعقوب بابیتان کی جگہ جس کی موت سے عیسائیوں کو بہت نقصان پہونچا تھا کوئی دوسرا عیسائی معلم مقرر کیا جائے لیکن اُنہوں نے کچھ توجہ نہ کی اور راجہ مانیول نے مناڈو کے ایک شخص سے گورنمنٹ کا یہ خیال سُنا کہ جسوقت تک رعایا گورنمنٹ کی خیرخواہ ہی اُسوقت تک گورنمنٹ کو اس بات کی پرواہ نہیں کہ وہ عیسائی مذہب رکھتی ہو یا مسلمان ہو گئی ہو۔ راجہ مانیول نے یہ سنتے ہی اپنے مسلمان ہونیکا اعلان کر دیا اور اپنی رعایا کو بھی مسلمان کرنے میں ہر طرح کی کوشش کی اس عیسائی راجہ کے مسلمان ہونے کے دو برس بعد بولانگ مانگندو میں سخت زلزلہ آیا۔ عرب کے ایک داعی اسلام نے پہلے ہی سے اس زلزلہ کی پیشین گوئی کی تھی اور کہا تھا کہ اگر لوگ اسلام نہ لائینگے تو بڑی مصیبت میں گرفتار ہونگے۔ بہت لوگ اس خوف سے مسلمان ہو گئے۔ راجہ اور اُس کے درباریوں نے عرب کے تاجروں اور واعظوں کی مدد کی جو سست اور کاہل لوگوں کے ساتھ ہمیشہ سہولت اور نرمی کا برتاؤ نہ کرتے تھے۔ بہرکیف بولانگ مانگندو کی نصف رعایا ابھی تک بت پرست ہی۔

اسلام کی ترقی اگرچہ فی الحال سست ہو لیکن مسلسل اور یقینی ضرور ہی۔[۱]

**جزیرۂ سمباوا** جزیرۂ سلیبیز سے جزیرۂ سمباوا میں جو اُس کے قریب واقع ہی مکاسر کے واعظوں کی تعلیم و تلقین سے جنہوں نے ۱۵۴۰ء سے ۱۵۵۰ء تک اس جزیرہ میں دعوت و وعظ جاری رکہا اسلام کی اشاعت ہوئی اور اب اس جزیرہ کے جسقدر مہذب باشندے ہیں اُن کا مذہب اسلام ہی۔ یہ لوگ بمقابلہ اور مسلمانوں کے زیادہ متقی و متشرع مسلمان ہونیکی شہرت رکہتے ہیں جسکی وجہ یہ ہی کہ ۱۸۱۵ء میں کوہ آتش فشاں تمبورا کے شق ہونیکے بعد ایک شخص حاجی علی نے سمباوا میں مذہبی تحریک پیدا کی جس سے مذہب کا خیال سب لوگوں کو پیدا ہوا اور تمبورا کی آتش فشانی سے جزیرے والوں پر جو آفتیں آئیں اُن سے لوگوں کو خوف زدہ کرکے مذہب کا سب کو پابند بنایا گیا۔ اور نیکی کے ساتہہ زندگی بسر کرنے کی ہدایت ہوئی۔[۲] آج کل بہی اس جزیرہ میں لوگ اسلام قبول کرتے رہتے ہیں۔[۳]

**جزیرۂ لمبوک** بوگی قوم کے واعظین اسلام نے جزیرۂ لمبوک کے باشندوں کو بہی مسلمان کیا۔ لمبوک کا جزیرہ سمباوا کے قریب ہی اور بوگی قوم کے مسلمانوں کی یہاں بڑی آبادی ہی۔ یہ لوگ یا تو آبنائے سمباوا کو عبور کرکے لمبوک میں آباد ہوئے یا جزیرۂ سلیبیز سے براہ راست یہاں پہنچے بہر حال لمبوک کے باشندوں کا اسلام لانا امن کے طریقوں سے وقوع میں آیا۔[۴]

**جزیرۂ منڈانو** منڈانو جزائر فلپائن کا ایک بڑا جزیرہ ہی اور جزیرہ سلیبیز کی طرح یہاں بہی اسلام اور عیسوی مذہب غیروں کو اپنا معتقد بنانے میں ایک دوسرے کے مقابلہ پر آئے لیکن بہ نسبت سلیبیز کے جزائر فلپائن میں یہ مقابلہ زیادہ دیرپا اور سخت تہا۔ بلکہ آجتک اسپین کے عیسائیوں اور مسلمانوں میں کشت و خون ہوتا رہتا ہی۔ یہ ٹہیک نہیں معلوم کہ جزائر فلپائن میں اسلام ابتدا کب ہوئی۔[۵] لیکن ۱۵۲۱ء میں جب اہل اسپین ان جزیروں میں پہنچے تو وہاں مسلمان موجود تہے

ف۱ ویکن (۲) صفحہ ۲۶۶-۲۶۹ ف۲ زوئنگر (۲) صفحہ ۶-۲۰۵ ف۳ زینیدی ایگن - جلد ۲۲ صفحہ ۱۷۱ جلد ۲۴ صفحہ ۱۰۰ ف۴ زوئنگر (۱) صفحہ ۲۶۳

ف۵ کپتان فورسیٹ نے ۱۸۷۶ء میں لکہا کہ عربوں کو جزیرہ منڈانو میں آئے ہوئے تین سو برس گذرے ہیں عرب کا پہلا شخص جو یہاں آیا اُس کا مقبرہ ابتک یہاں کے لوگ سیاحوں کو دکھاتے ہیں۔ یہ مقبرہ کیاہ؟ سنگ جان کے شہر دنکا ایک جزیرہ ہی صفحہ ۲۰۱-۲۱۳

شمالی جزائر فلپائن کی رعایا وحشی اور بت پرست تھی لیکن جزیرہ منداناؤ اور جزائر زولو میں مہذب مسلمانوں کے گروہ آباد تھے[1] جزیرہ زولو کے لوگونکو عیسائی بنانے کیلیے یا اُن کے ملک کو فتح کرنیکے واسطے عیسائیوں نے جس قدر کوششیں کیں وہ ناکام رہیں اور اسپین کے پادریوں کو توقع نہیں ہو کہ زولو قوم کبھی عیسائی ہو[2] عیسائی مذہب کے مقابلہ میں اسلام کی ترقی کا سبب اس طرح معلوم ہوسکتا ہو کہ یہ دونوں مذہب اہلِ جزائر کے سامنے کس شکل اور صورت میں ظاہر ہوئے۔ جزیرے والوں کے حق میں عیسائی مذہب قبول کرنیکے یہ معنی تھے کہ ملکی اور قومی آزادی سے محروم ہوجاؤ اس لیے عیسائی مذہب قبول کرنا غلامی کا تمغہ سمجھا جاتا تھا۔ علاوہ اسکے اسپین کے عیسائیوں نے اپنے مذہب کی اشاعت کیلیے جو طریقے اختیار کیے وہ اوّل ہی سے ایسے تھے کہ اس مذہب سے لوگوں کو ناراضی پیدا ہوجاوے۔ ان عیسائیوں کا ظلم وستم مسلمانوں کی مراعات پسندی اور صلح کل کے اُصولوں کا مقابلہ کرتا تھا۔ مسلمانوں کا یہ قاعدہ تھا کہ ملک والوں کی زبان سیکھتے تھے اور اُن کی باتیں اختیار کرتے تھے اور ملک کی عورتوں سے شادیاں کرکے اہل جزائر سے اُنھوں نے ایسا اتحاد پیدا کرلیا تھا کہ دونوں میں کچھ فرق نہ رہا تھا۔ ان مسلمانوں نے اسپین کے عیسائیوں کی طرح اپنے تئیں کسی سربرآوردہ قوم کا آدمی ظاہر کرکے بڑے بڑے حقوق کا دعویٰ نہیں کیا اور نہ ملک کے لوگوں کو ادنیٰ قوم کا آدمی سمجھکر ذلیل اور خوار سمجھا۔ اسپین کے عیسائی جزیرہ والوں کی زبان اور عادات اور رسم ورواج سے بالکل ناآشنا ہوتے تھے۔ اور اون کی شرانگیزی لالچ اور ظلم نے عیسائی مذہب کو بدنام کردیا تھا۔ اور صرف اپنی ملکی قوت کو بڑھانے کے لیے یہ لوگ عیسائی مذہب کی اشاعت کرتے تھے[3]۔ پس اب یہ بات سمجھنی مشکل نہیں ہو کہ باشندگانِ جزائر نے کس وجہ سے عیسوی مذہب کی

---

[1] راموسو توم ا صفحہ ۳۰۔ [2] یہ لوگ مسیحی برکتوں کے ایسے خلاف ہیں اور اپنے عقاید میں ایسے سخت ہیں کہ اُن کا عیسائی مذہب قبول کرنا امکان سے خارج ہے جزائر فلپائن کے جیسوائٹ مشنریوں کی رپورٹ میں ۱۸۸۹ء منقول از مسنیتر دی ویدال۔ توم ا صفحہ ۲۱ [3] کرافورڈ۔ (۲) دوسری جلد صفحہ ۲۷۴-۲۸۰۔

مخالفت کی اور اُس کی اشاعت نہ ہونے دی۔ عیسائی مذہب صرف اُن لوگوں میں پھیل سکا جو خود کمزور تھے یا اُن کا جزیرہ ایسا چھوٹا تھا کہ اہل اسپین اُسپر بالکل مسلط ہوگئے اور یہ لوگ بھی عیسائی ہونے کے بعد محض سزا کے خوف سے مذہب کی پابندی کرتے تھے۔ بلکہ مکتب کے بچوں کی طرح اُن سے برتاؤ کیا جاتا تھا[۱] منداناؤ کی خود مختار اسلامی سلطنت اسوقت تک ایسے لوگوں کے حق میں دارالامن سمجھی جاتی ہے جو عیسائی گورنمنٹ سے بیزار ہو کر بھاگتے ہیں[۲] اسی طرح زولو کا جزیرہ جو ۱۸۷۸ء سے برائے نام اسپین والوں کے قبضہ میں ہے دوسرا مقام ہے جہاں سے اہل اسلام عیسوی دین کی مخالفت کرتے ہیں۔ زولو میں ایسے نومسلم اب بھی موجود ہیں جو اسپین کی زبان بولتے ہیں[۳]۔

**جزائر زولو** کوئی تاریخی شہادت اس امر کی تحقیق کیلیے موجود نہیں ہے کہ اہل اسپین کے پہنچنے سے کس قدر پہلے جزائر زولو کے باشندے مسلمان ہو چکے تھے۔ زولو کے باشندوں میں یہ روایت مشہور ہے کہ ایک تاجر سید علی نامی مکہ معظمہ سے زولو کے جزیروں میں آیا اور یہاں کی نصف آبادی کو اُس نے مسلمان کر لیا۔ اور جو لوگ مسلمان نہ ہوئے وہ بت پرست رہے۔ اہل جزائر نے سید علی کو سلطان منتخب کیا اور سات برس تک سلطان سید علی نے زولو میں حکومت کی۔ اس بادشاہ کو ایسی نیکنامی حاصل ہوئی کہ اُس کے مزار کی ابتک زیارت کیجاتی ہے۔ سید علی کا پوتا جس وقت تخت نشین ہوا تو ایک اور داعی اسلام مکہ سے یہاں آیا اور جو لوگ

[۱] "عیسوی مذہب جس کی اُن کو تعلیم ملی ہے اُس کے فرائض اور احکام کی وہ اچھی طرح پابندی نہیں کرتے اور اس پابندی کیلیے اُن کو سزا کا خوف دلایا جاتا ہے اور مکتب کے بچوں کیطرح انکی نگرانی کیجاتی ہے (جزائر فلپائن کے حالات جنکو ایک عیسائی راہب نے لکھا) صفحہ ۱۰۔ تیونو پہلی جلد صفحہ ۱۰۰) [۲] جزیرہ منداناؤ کی نگال قوم رومن کیتھولک عیسائیوں کے ظلم سے عاجز ہو کر اپنی قوم کے سرداروں کے پاس جمع ہوتی جاتی ہے تین لاکھ ساٹھ ہزار سے زیادہ مسلمان ایسے ہیں جن کا سلطان علیحدہ ہے اور جس کی اطاعت اُنہوں نے قبول کی ہے۔ جس وقت جیسوئٹ عیسائی اور رومن کیتھولک عیسائی اس جزیرہ سے نکالے گئے تھے اُن کی جگہ چین اور ہندوستان سے واعظ اور فقیہ یہاں کے باشندوں کو مسلمان کرنیکے لیے آئے اور اہل عرب کی لشکر کشی کے وقت اشاعت اسلام کی جو تحریک شروع ہوئی تھی اُسکو از سر نو زندہ کیا گیا" لاشاتیلیے (۲) صفحہ ۴۷۵ [۳] منتیرو سے دیدال۔ جلد یکم صفحہ ۸۶۔

بت پرست رہ گئے تھے اُن سب کو اُس نے مسلمان کر لیا[۱]۔ اگرچہ زولو کے باشندوں کو مسلمان ہوئے بہت زمانہ گزرا ہے لیکن وہ متقی و پرہیزگار مسلمان نہیں ہیں۔ یہ لوگ فلیپائن کے جزیروں سے عیسائی غلاموں کو چرا لیجاتے تھے۔ اور ان عیسائی غلاموں کا مسلمانوں پر جو کچھ اثر ہوتا تھا اُس کی نسبت مور نے لکھا ہے[۲] کہ "زولو کے لوگ کبھی کے عیسائی ہو گئے ہوتے لیکن محض اس خیال نے تبدیل مذہب سے اُنکو باز رکھا کہ عیسائی مذہب قبول کرنے سے پادریوں کو اُنپر بہت اختیارات حاصل ہو جائیں گے جس سے خود اُن کی قوت کو نقصان پہنچیگا اور پھر اسپین کے عیسائی اُن کی حکومت پر قبضہ کر لیں گے۔ یہ اخیر بات ایسی تھی جس نے سب قوموں کو ہوشیار کر دیا تھا۔ کیونکہ جن قوموں نے نادانی سے عیسائی مذہب قبول کیا تھا اُن کو اسپین والوں کا بخوبی تجربہ ہو چکا تھا"۔ علاوہ اس کے جب اسپین کے پادریوں نے ان جزیروں میں اپنا مشن قائم کیا تو جزیرہ کے لوگ عیسائی مذہب کے سخت دشمن ہو گئے[۳]۔

مجمع الجزائر کی مہذب قوموں میں جیسا کہ ہم نے اوپر لکھا ہے اسلام شائع ہوا لیکن ادنیٰ قسم کے لوگوں میں اُس کو استحکام نہ ہوا۔ ان ادنیٰ قوموں میں جزائر نیوگنی کی پاپون قوم ہے اور جزائر واگیو۔ مسول۔ واگیما اور سلاوتی کی قومیں ہیں۔ یہ سب جزیرہ نیوگنی سے شمال مغرب کی سمت میں واقع ہیں۔ سولھویں صدی عیسوی میں یہ سب جزیرے سلطان باتجان کی حکومت میں تھے اور اس حکومت میں نیوگنی کا شمال مغربی جزیرہ نمائے اونن بھی شامل تھا[۴]۔ ملوکا کے جزیروں میں جو بادشاہ حکومت کرتے تھے اُن ہی میں سے باتجان کا سلطان بھی تھا۔ جزائر ملوکا میں باتجان کے مسلمان بادشاہوں کی ترغیب سے قوم پاپون کے امیروں اور رئیسوں نے بھی جو واگیو۔ مسول واگیما اور سلاوتی کے جزیروں میں سردار سمجھے جاتے تھے اسلام قبول کیا[۵]۔ ان جزیروں کے وسط میں رعایا اب تک

---

۱ مور (ضمیمہ صفحہ ۳۲-۳۳) ۲ مور صفحہ ۳۷ ۳ دل ریپل صفحہ ۵۴۹ ۴ باتجان کا سب سے پہلا مسلمان بادشاہ سلطان زین العابدین تھا ۱۵۲۱ء میں جسوقت جزائر ملوکا میں پرتگیز داخل ہوئے تو یہی بادشاہ باتجان میں حکومت کرتا تھا
۵ رو نبیدے فاندیرآ صفحہ ۳۵ و ۳۵۲-۳۵۳-

بت پرست ہیں لیکن ساحلوں کے باشندے ملوکا کے نوآباد مسلمانوں کی ترغیب سے اکثر مسلمان ہو گئے[۱]۔ جزیرہ نیوگنی میں پاپوں قوم کے لوگ بہت کم مسلمان ہوئے۔ غالباً سنہ ۱۶۰۶ء میں نیوگنی کے مغربی ساحل یعنی جزیرہ نمائے اونن میں مسلمان تاجروں نے اپنا مذہب شائع کیا[۲]۔ لیکن ظاہر ہوتا ہے کہ سنہ ۱۶۰۶ء سے اب تک یعنی تین سو برس کے زمانہ میں بھی نیوگنی میں اسلام کو زیادہ ترقی نہیں ہوئی[۳]۔ اور پاپوں کے لوگوں نے اسلام قبول کرنے میں ایسا ہی ششش و پنج کیا جیسا کہ عیسائی پادریوں کی تعلیم کو ماننے وقت اُن کو تذبذب ہوتا ہے جو سنہ ۱۸۵۵ء سے یہاں عیسوی مذہب کی اشاعت میں کوشش کر رہے ہیں اور اُنکو کامیابی نہیں ہوئی۔ نیوگنی کے قریب جو جزیرے ہیں وہاں کے مسلمانوں پر یہ الزام لگایا جاتا ہے کہ پاپوں کی قوم کے لوگوں کو وہ ایسا ذلیل سمجھتے ہیں کہ اُن کو مسلمان کرنا بھی وہ نہیں چاہتے[۴]۔ صرف ایک شخص امام ذاکر کا حال لکھا گیا ہے جس نے ان لوگوں کو مسلمان کرنے کی کوشش کی اور وہ یہ ہے کہ جزیرہ سیرام کے جنوب مشرق میں کوئی جزیرہ تھا جہاں سے سنہ ۱۸۵۶ء میں امام ذاکر جزیرہ آدی میں آیا جو جزیرہ نمائے اونن کے مغرب میں ہے امام ذاکر نے

---

[۱] روبیدے فاندیرآ۔ صفحہ ۱۴۷ (جزیرہ مسول) "ساحل کے باشندے سب مسلمان ہیں ..... پہاڑوں کے رہنے والے بت پرست ہیں"۔ روبیدے فاندیرآ صفحہ ۵۳ (جزیرہ سلاوتی) "اس جزیرہ کی آبادی کا ایک حصہ محمدی دین کا پیرو ہے لیکن اس آبادی میں بت پرست زیادہ ہیں بت پرستوں میں زیادہ تر پاپون قوم کے لوگ ہیں پاپون میں سے کچھ لوگ مسلمان ہوئے ہیں لیکن وہ صرف ظاہر میں مسلمان ہیں"۔ روبیدے فاندیرآ صفحہ ۲۹۰ (جزیرہ ویگو) جزیرہ گیبی جو ویگو اور ہلما ہیرا کے درمیان ہے وہاں کی پاپوں قوم کو مسلمانوں نے جو ملوکا سے آکر گیبی میں آباد ہوئے مسلمان کر لیا ہے کرافورڈ (۱) صفحہ ۱۴۲

[۲] روبیدے فاندیرآ صفحہ ۵۲-۵۳

[۳] لیکن سنہ ۱۷۷۵ء میں کپتان فوریسٹ نے لکھا کہ "پاپون قوم کے بہت لوگ مسلمان ہو جاتے ہیں" "جزیرہ نیوگنی کا سفر" صفحہ ۶۸

[۴] بویدے فاندیرآ صفحہ ۱۷ "نیا مذہب قبول کرنے میں جیسے پاپون قوم کے لوگ نااہل ہیں ایسا دنیا میں کوئی آدمی نہیں عیسائی مذہب کی اشاعت اُن میں نہیں ہو سکی اسی طرح جب کبھی مسلمانوں نے اسلام کو اُن میں رواج دینا چاہا تو وہ عیسائیوں سے بھی زیادہ ناکام رہے میں نے جزائر نیوگنی کا پانچ دفعہ سفر کیا لیکن مجھ کو جہانتک تحقیق ہوا یہی تھا کہ نہ تو تیدور اور سیرام کے مسلمانوں نے اور نہ اور جزیروں کے اہل اسلام نے پاپون قوم کے مسلمان کرنے میں دل سے کوشش کی ...... چند سردار البتہ ایسے تھے جن کی نسبت لوگوں نے مجھ سے کہا کہ یہ مسلمان ہیں۔ عام لوگوں میں اسلام کو پھیلانے کی شاید اس وجہ سے کوشش نہیں کی گئی کہ مذہب اسلام پاپون قوم کی سمجھ سے بہت اعلیٰ ہے"۔

جزیرہ آوی میں اسلام کو رواج دیا جزیرہ والوں نے چاہا کہ امام ذاکر آوی میں آباد ہو جائے لیکن اُس نے نہ مانا اور کچھ دنوں بعد اپنے وطن کو چلا گیا[۱]

جزیرہ آوی کے قریب کائی کے جزیرے ہیں۔ یہاں کی پاپون قوم میں بھی جزیرہ آوی کیطرح تبلیغ اسلام میں کوشش کیجاتی ہے۔ تیس برس ہوئے کہ جزائر بانڈا کے مسلمانوں کے سوا کائی کے جزیروں میں کوئی مسلمان موجود نہ تھا۔ اس زمانے سے کچھ پہلے سیرام کے مسلمانوں نے کائی کے کچھ لوگوں کو مسلمان کر لیا تھا لیکن اُنہوں نے مذہب کی مطلق پابندی نہیں کی۔ حرام جانوروں کا گوشت کھاتے رہے اور نشہ کی چیزیں پیتے رہے۔ عورتیں البتہ مذہب کی سخت پابند تھیں۔ اور جب اُن کے خاوند سور کا گوشت کھانا چاہتے تھے تو بیویاں ایسی ناپاک چیز کو گھر میں نہیں آنے دیتی تھیں اور مردوں کو چھپ کر یہ چیزیں کھانی پڑتی تھیں[۲]۔ لیکن تھوڑا زمانہ ہوا کہ جزائر کائی میں اسلام کی از سرِ نو تحریک ہوئی اور وہاں کے مسلمان پابند مذہب ہو گئے اور اب مسلمانوں کی تعداد روز افزوں ترقی پر ہے۔ مدورا جاوا اور بالی کے عرب تاجروں نے بھی یہاں اسلام کی اشاعت کی اور لوگوں کو مسلمان کرنے میں کوئی طریقہ بغیر آزمائے نہیں چھوڑا کبھی مار کے ڈر سے اور کبھی روپیہ دیکر لوگوں کو مسلمان کیا۔ چنانچہ مشہور ہے کہ جو شخص اسلام لاتا ہے اُس کو دو سو فلورن کی قیمت کے تحفے دیے جاتے ہیں۔ اور جب کوئی سردار مسلمان ہوتا ہے تو اُس کو ایک ہزار فلورن ملتے ہیں[۳]۔

دعوت اسلام کا یہ مختصر حال جو اوپر بیان ہوا تمام مجمع الجزائر ملایا کا حال ہے یعنی مشرق سے لیکر مغرب تک ملایا کے جسقدر جزیرے ہیں اُن کا حال لکھا گیا ہے۔ لیکن یہ حالات دعوت اسلام کی تاریخ کا ایک چھوٹا سا حصہ ہیں کیونکہ اس تاریخ کے اکثر واقعات ایسے ہیں

---

[۱] روبیک فاندیرا۔ صفحہ ۳۱۹ [۲] جرنل انڈین ارکیپیلگو۔ دوسری جلد صفحہ ۱۶۴-۱۷۱ مطبوعہ سنگاپور ۱۸۵۲ء۔

[۳] بارن فون ہوویل۔ صفحہ ۱۲۰۔

جو کبھی تسلیم بند نہیں ہوئے اور مقامی او رتاریخوں یا یورپ کے سیاحوں اور پادریوں اور حاکموں کی تحریروں سے جو کچھ حالات اخذ کر کے یہاں لکھے گئے وہ کسی طرح مکمل تصور نہیں ہو سکتے۔

بہرحال گذشتہ چھ سو برس کے عرصے میں داعیان اسلام کے کاموں کے متعلق کافی شہادت ملتی ہے کہ امن کے طریقوں سے اسلام شائع ہوا بعض وقت البتہ مذہب کو پھیلانے کے لیے تلوار اٹھائی گئی۔ لیکن جبر و اکراہ کی جگہ وعظ و نصیحت ان اسلامی تحریکوں کا اثر موضوع رہا دعوت اسلام میں یہ حیرت انگیز کامیابی زیادہ تر مسلمان تاجروں کی محنت کا ثمرہ تھی ان لوگوں نے اہل ملک کی زبان سیکھ کر اور ملک والوں کی باتیں اختیار کر کے اُن کے دلوں کو تسخیر کیا اور اُن میں اپنا مذہب اس طرح بتدریج پھیلایا کہ جن عورتوں سے نکاح کیا یا جو لوگ تجارت کے کاروبار میں اُن کے ساجھی یا نوکر ہوئے سب سے پہلے اُن کو مسلمان کیا اور بجائے اس کے کہ عزور و تبختر ظاہر کر کے ملک کے لوگوں سے علیحدگی اختیار کیجاتی وہ دیس کے لوگوں میں مل جل گئے اور اپنی اعلےٰ ذہانت اور تہذیب کی مدد سے اشاعت کا کام کیا اور مذہب کے عقائد اور اعمال میں حسب ضرورت ایسی باتیں پیدا کیں کہ جس قوم کو مسلمان کرنا چاہیں وہ قوم مذہب اسلام کو پسند کرلے[51]۔ فی الواقع بکل نے سچ کہا ہے کہ "داعیان اسلام بہت مدبر ہوتے ہیں[52]۔"

مذہب کی اشاعت کرنے والوں میں تاجروں کے علاوہ مولوی معلم۔ واعظ فقیہہ حاجی اور ایسے مسلمان بھی ہوتے تھے جن کا پیشہ مذہب کی اشاعت تھا زمانۂ حال میں حاجیوں نے تبلیغ اسلام میں بہت کوشش کی ہے۔ اپنے وطن کے مسلمانوں کو پابند مذہب بنا دیا ہے اور جو کچھ بت پرستی کی رسمیں یا عقائد مسلمانوں میں ابھی تک چلے آتے تھے انکو رفع کیا مسلمانان ملایا کی تعداد جو مجمع الجزائر کے ہر ایک حصے سے حج کے لیے مکہ معظمہ جاتے ہیں ہر سال بڑھتی جاتی ہے۔ اور اس کے ساتھ ہی اسلامی اثر اور اسلامی خیالات بھی لوگوں میں ترقی کرتے ہیں۔ موجودہ صدی کے وسط تک ڈچ گورنمنٹ نے طرح طرح کی

[51] کرافورڈ (۲) صفحہ ۲۶۵، ۲۶۷، ۳۰۷ [52] بکل۔ پہلی جلد صفحہ ۵۹۴ - (مطبوعہ لندن ۱۸۶۷ء)

دقتیں پیدا کیں کہ مسلمان حج کو نہ جاسکیں اور اخیر میں قانون پاس کر دیا کہ بغیر پروانہ راہداری کے جسکے لیے فی شخص ۱۱۰ فلورن ادا کرنے ہوں گے کوئی مسلمان حج کو نہیں جاسکتا۔ اور جو کوئی بغیر پروانہ کے جائیگا اُس کو اس رقم سے دوگنی جرمانہ کے طور پر دینی ہوگی[۵۱]۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ۱۸۵۲ء میں حاجیوں کی تعداد کم ہوتے ہوتے صرف ستر رہ گئی۔ لیکن اُسی سال یعنی ۱۸۵۲ء میں پروانہ راہداری کا قانون منسوخ ہوا اور اُس وقت سے حاجیوں کی سالانہ تعداد میں ایسی مسلسل ترقی ہوئی ہو جس کا پہلے گمان تک نہیں ہوسکتا تھا چنانچہ ۱۸۵۴ء میں صرف جاوا کے حاجیوں کی تعداد اُن حاجیوں کے شمار سے زیادہ تھی جو بعد منسوخی حکم ۱۸۵۴ء سے ۱۸۵۹ء تک چھ برس کے زمانہ میں ڈچ کی کل عملداریوں سے حج کے لیے روانہ ہوئے[۵۲] اس حساب سے توقع نہیں ہوسکتی کہ حاجیوں کی تعداد میں کمی پیدا ہوگی۔ ۱۸۸۴ء میں جزیرہ جاوا کے حاجیوں کی تعداد ۲۰۳۰۲ تھی اور ۱۸۸۶ء میں یہ تعداد ۴۲۲۸ تک پہنچی یعنی بارہ برس میں ۴۰ فی صدی کا اضافہ ہوا۔ اور جزیروں میں اس اوسط سے بھی زیادہ ترقی ہوئی۔ چنانچہ بارہ برس میں جزیرہ بورنیو اور سلیبیز میں ۶۶ فی صدی اور سماٹرہ میں ۸۲ فی صدی کا اضافہ ہوا اس میں شبہ نہیں کہ اس ترقی کا بڑا سبب یہ ہو کہ مجمع الجزائر سے مکہ تک سفر میں بہت آسانی ہوگئی ہو۔ لیکن ایک عیسائی مشنری نے لکھا ہو کہ "ذرائع سفر کی آسانی سے یہ لازم نہیں آتا کہ حج کی وقعت کم ہوگئی ہو۔ حاجیوں کی ترقی تعداد نے اُن خوبیوں میں کمی نہیں پیدا کی جو حج سے پیدا ہوتی ہیں بلکہ آج کل کے حاجیوں میں ایسے لوگ بہت ہوتے ہیں جو مذہب کا علم پرانے حاجیوں سے زیادہ رکھتے ہیں اور کافروں کی طرف سے عداوت و تعصب اُنکے دل میں زیادہ ہوتا ہے[۵۳]۔ ڈچ کی گورنمنٹ اور عیسائی مشنری اپنی رپورٹوں میں اس بات پر متفق الرائے ہیں کہ یہ حاجی جب اپنے وطن کو واپس آتے ہیں تو مصلح قوم اور داعی ملت بنکر مسلمانوں کی اصلاح

[۵۱] بیمان صفحہ ۴۰۲-۴۰۰۔ [۵۲] ۱۸۵۲ء میں جزیرہ جاوا سے ۲۳۰۲ مسلمان حج کے لیے روانہ ہوئے اور ۱۸۵۴ء سے ۱۸۵۹ء تک ڈچ کے کل جزیروں سے صرف ۹۰۵ ۱۲ مسلمان حج کو گئے [۵۳] کانفرنس صدسالہ کی رپورٹ متعلق مشنہائے پروٹسٹنٹ پہلی جلد صفحہ ۲۱۔ بیمان صفحہ ۴۰۷۔

اور غیروں کی دعوت میں بہت کوشش کرتے ہیں[۵۱]۔ جاوا کے کچھ مسلمان توحج وزیارت سے فارغ ہوکر وطن کو چلے آتے ہیں بعض تحصیل علم کے لیے مکہ میں ٹھہر جاتے ہیں اور بعض مستقل طور پر مکہ میں رہتے ہیں چنانچہ مسلمانانِ ملایا کی ایک مستقل آبادی مکہ میں موجود ہے۔ یہ مسلمان اپنے وطن کے لوگوں سے خط وکتابت رکھتے ہیں اور یہ ان ہی لوگوں کی کوشش تھی کہ مجمع الجزائر کے مسلمانوں میں جو بت پرستی کے خیالات یا رسوم زمانہ قدیم سے چلے آتے تھے وہ سب دور ہو گئے۔ مذہبی کتابیں بھی ملایا کی مختلف زبانوں میں چھپکر مکہ معظمہ سے مجمع الجزائر میں شامل ہوئیں۔ فی الواقع ایک مصنف نے سچ کہا ہے کہ ٹرکی اور ہندوستان اور بخارا کے لوگوں کی بہ نسبت جزائر ملایا کے باشندوں پر مکہ معظمہ کا اثر زیادہ ہے[۵۲]۔

زمانۂ حال کی ترقی مذہب کے ساتھ ہی اسلامی مدارس کی تعداد میں افزایش ہوئی یہ اسلامی مدارس دعوت اسلام میں مسلمانوں کے بڑے مددگار ہوتے ہیں۔ ۱۸۸۲ء میں جزیرۂ جاوا میں ۱۰۹۱۳ مدرسے تھے جن میں ۱۶۴۶۶۷ طالب علم دینیات پڑھتے تھے لیکن ۱۸۸۲ء سے تین سال کے عرصے میں مدارس اسلامیہ کی تعداد میں ۴۳ فی صدی کا اضافہ ہوگیا۔ یعنی ۱۸۸۵ء میں ۱۶۷۶۰ مدرسے ہوگئے جن میں ۲۵۵۱۴۸ طلبا پڑھتے تھے۔ بعض دفعہ کسی خاص مدرسے کی ایسی شہرت ہوتی ہے کہ وہاں طالب علم کثرت سے جمع ہو جاتے ہیں مثلاً ایک مدرسے[۵۳] کا حال لکھا گیا ہے جہاں عرب کا کوئی بڑا عالم لکچر دیتا تھا اور ایک ہی وقت میں ڈیڑھ سو طالب علم اُس کا لکچر سنتے تھے[۵۴]۔

مذکورۂ بالا حالات سے یہ نتیجہ نکل سکتا ہے کہ کچھ زمانہ سے مجمع الجزائر ملایا میں اشاعت اسلام کیواسطے بڑی کوشش اور جستجو ہورہی ہے۔ اور حج کرکے جو مسلمان جزیروں کو واپس آئے ہیں خواہ مولوی اور معلم ہوں خواہ تاجر اور واعظ ہوں جب غیر مذہب کے لوگوں میں پہنچتے ہیں

[۵۱] زینیدی لنگن۔ جلد ۳۷۔ جلد ۴۳ [۵۲] حرغرنیٔ (۳) دوسری جلد صفحہ ۱۵ و ۳۳۹-۳۴۰ [۵۳] کانفرنس صدسالہ کی رپورٹ متعلقہ مشنہائے پروٹسٹنٹ پہلی جلد صفحہ ۲۱ [۵۴] فان ڈینبرگ صفحہ ۲۲-۲۶۔

صورتوں میں کسی مذہبی پیشوا کے دخل کی ضرورت نہیں ہے۔

بلاشبہ یہ سب باتیں ان لوگونکو عجیب معلوم ہوں گی جن کو پادریوں کی مذہبی حکومت کا پابند ہوکر رہنا پڑا ہے۔ عیسائیوں کا یہ حال ہے کہ جب اُن کے ہاں بچہ پیدا ہوتا ہے تو اُس کو سوسائٹی میں شامل کرنے کیلیے ضروری ہے کہ پادری اُس کو اصطباغ دے۔ جب وہ بڑا ہوکر جوان ہوتا ہے تو اُس کی شادی کیلیے بھی پادری درکار ہے۔ اگر وہ عبادت کرنی چاہتا ہے تو گرجا میں جانے اور پادری کو تلاش کرنے کی اُس کو ضرورت پڑتی ہے۔ اگر اپنے گناہوں سے توبہ کرنی چاہتا ہے تو بھی کسی پادری کے سامنے اُس کو اپنے گناہوں کا اقرار کرکے معافی مانگنی ہوتی ہے۔ اور آخر میں جب وہ مرتا ہے تو بھی پادری کی ضرورت پڑتی ہے کہ اُس کے مُردے کو وہ دفن کرے

مسلمانوں کے ہاں عیسائیوں کی طرح پادری نہیں ہیں اور ان مجبوریوں کو ہمارے مذہب میں جگہ نہیں ملی ہے۔ بچہ مسلمان پیدا ہوتا ہے۔ اُس کا باپ یا گھر میں جو بوڑھا و بڑا ہو اُس کا نام رکھتا ہے۔ جب نکاح کی ضرورت ہوتی ہے تو مرد اور عورت یا اُن کے وکیل دو گواہوں کے سامنے معاہدہ کرتے ہیں۔ جن فریقین نے معاہدہ کیا ہے اُن ہی کو اس معاہدہ سے تعلق ہوتا ہے۔ دوسرے اُس میں نہ دخل دے سکتے ہیں نہ شریک ہو سکتے ہیں

مسلمان تنہا جس جگہ چاہے عبادت کرسکتا ہے اور گناہوں کی معافی کیلیے وہ براہِ راست خدا کے سامنے توبہ کرتا ہے۔ وہ اپنے گناہوں کا اقرار دوسروں کے سامنے نہیں کرتا اور نہ اُس کو ایسا کرنا چاہیے۔ مرنیکے بعد شہر کے مسلمانوں کا فرض ہے کہ اسکو تابوت میں رکھ کر دفن کردیں۔ ہر ایک مسلمان یہ کام کرسکتا ہے اور کسی مذہبی پیشوا کے موجود ہونے کی اُس کو ضرورت نہیں۔

مختصر یہ کہ تمام دینی کاموں میں خدا اور اُسکے بندوں میں کسی ثالث کی ضرورت نہیں

یہ ضروری ہو کہ خدا کے احکام کو جو پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم پر وحی کے ذریعہ سے نازل ہوئے اُن کو ہر مسلمان جانے اور اُن پر عمل کرے۔

صرف بعض مذہبی رسوم جیسے کہ جمعہ کی نماز اور بیرام (عید الضحی) ہیں اُن کا انتظام خلیفہ کی مرضی پر موقوف ہو۔ کیونکہ مذہبی رسوم کا انتظام خلیفہ کے مقدس فرائض میں سے ہو۔ خلیفہ کے احکام کی تعمیل نہایت بڑا مذہبی فرض ہو۔ ہمارا کام صرف یہ ہو کہ خلیفہ کی طرف سے جن مذہبی معاملات کو اُس نے ہمارے سپرد کیا ہو اُن کا انتظام کریں۔

ایک چیز جس پر ہر مسلمان کو سب سے زیادہ خیال کرنا چاہیے وہ خصائل نیک کا پیدا کرنا ہو۔ برائیاں جیسے غرور تکبر انانیت۔ اور سختی ہیں وہ مسلمان کو شایاں نہیں بڑوں کی تعظیم کرنی اور ضعیفوں پر رحم کرنا ہمارے مذہب کے احکام ہیں۔"[1]

اس خط کی تاریخ یعنی ۱۸۹۹ء سے چند سال پہلے ایک انگریز سالیسٹر نے جس کا نام مسٹر ولیم ہنری کولیم ہو قرآن پڑھ کر اور اسلامی دینیات کی کتابیں مطالعہ کر کے اسلام قبول کیا۔ مسٹر کیولیم کو اول دفعہ اسلام قبول کرنے کی طرف ۱۸۸۴ء میں خیال ہوا جبکہ وہ مراکو میں سفر کرتے تھے جہاں ان کو مسلمانوں کا ظاہری اخلاص اور ہمدردی دیکھ کر اور شراب خواری اور برائیوں سے جو انگلستان کے بڑے بڑے شہروں میں بری طرح دکھائی دیتی ہیں مسلمانوں کو پاک دیکھکر حیرت ہوئی اُنھوں نے لیورپول کے شہر میں پہلا مشن جاری کیا اور پانچ برس کی محنت کے بعد (۳۰) انگریزوں کو مسلمان کر لیا۔ اسکے بعد مشن کیلیے زیادہ کوشش کی گئی کچھ دیے گئے۔ کتابیں شائع ہوئیں ایک رسالہ جاری کیا گیا اور واعظ مقرر کیے گئے جنھوں نے بازاروں میں اسلام پر وعظ کہا۔ مسٹر کیولیم کے مسلمان ہونیکے دس برس بعد انگریزی نومسلموں کی تعداد ۱۴۷ ہو گئی۔ انگلستان

[1] اخبار انڈیپنڈنٹ۔ مورخہ ۲ فروری ۱۸۹۶ء۔ نیو یارک۔

کے اس اسلامی مشن نے مسلمانوں کی ملکوں میں خاصکر ہندوستان میں بڑا جوش پیدا کر دیا۔ جہاں انگریز مسلمانوں کی نسبت ہر بات فوراً اخباروں میں چھاپی گئی اور چھاپی جاتی ہے ۱۸۹۱ء میں مسٹر کویلیم کو سلطان روم نے ملاقات کیلیے قسطنطنیہ میں بلایا اور اس سے تین برس بعد سلطان نے ایک مسلمان سوداگر کو اپنی طرف سے خطاب دینے کیلیے جس نے مغربی ساحل افریقہ کے شہر لاگوس میں مسجد تعمیر کی تھی۔ مسٹر کویلیم کو لاگوس روانہ کیا۔

امریکہ میں ایک اور شخص محمد رسل ویب مسلمان ہوئے جنہوں نے اسلامی کتابیں پڑھکر خود اسلام قبول کیا اور ۱۸۹۲ء میں ایک اسلامی مشن امریکہ میں قائم کیا[1]۔ محمد رسل ویب کی ابتدائی تعلیم عیسوی فرقہ پرسبیٹیرین کے عقائد کے مطابق ہوئی تھی۔ لیکن اُنہوں نے جلد عیسائی مذہب چھوڑ دیا اور میٹیریلیسٹ (مادی المذہب) ہوگئے اس کے بعد اُن کو مشرقی مذاہب کی تحقیق کا شوق پیدا ہوا اور اسلام کی طرف خاص طور پر میلان خاطر ہوا۔ بمبئی کے ایک صاحب بدرالدین عبداللہ قور سے انہوں نے خط وکتابت شروع کی۔ اس زمانہ میں مسٹر ویب جزیرہ منیلا میں امریکہ کی طرف سے کونسل تھے۔ یہاں دو برس کی خط وکتابت کے بعد جدہ کے ایک دولتمند سوداگر حاجی عبداللہ عرب سے اُن کی ملاقات ہوئی۔ جنہوں نے امریکہ میں اسلامی مشن قائم کرنے کیلیے ایک کثیر رقم دینے کا وعدہ مسٹر ویب سے کیا۔ اسکے بعد مسٹر ویب ہندوستان میں آئے اور یہاں کے بعض بڑے بڑے شہروں میں جہاں مسلمان کثرت سے رہتے ہیں لکچر دیکر نیویارک کو روانہ ہوئے جہاں اُنھوں نے اسلامی مشن جاری کیا اور ایک اخبار "مسلم ورلڈ" جاری کر کے اسلام کی تلقین شروع کی[2]۔

انگلستان اور امریکہ کی یہ دو اسلامی تحریکیں زمانہ حال کی کوششیں ہیں جو اشاعت

---

[1] یہ پہلا ہی موقع نہ تھا کہ امریکہ میں اسلامی مشن قائم ہوا ہو کیونکہ ۱۸۷۵ء میں فرقہ میتھوڈسٹ کا ایک عیسائی پادری جس کا نام نارمن تھا عیسائی مشنری کی حیثیت سے قسطنطنیہ گیا تھا۔ لیکن وہاں پہنچکر وہ مسلمان ہوگیا۔ اور امریکہ واپس آ کر اس نے اسلام پر وعظ کرنا شروع کیا (گارسن دے تاسی "ہندوستان کی زبان اور علم ادب" صفحہ ۹۰ مطبوعہ پیرس ۱۸۷۴ء)

[2] لکچر مصنفہ مسٹر ویب مطبوعہ بدرالدین عبداللہ قور۔ (بمبئی ۱۸۹۲ء)

اسلام میں کی گئیں۔ یہ تحریکیں اس باعث سے زیادہ قابل توجہ ہیں کہ موجود، مہذب دنیا کیلیے بھی قابل قبول بننے کا اسلام میں کیسا مادہ موجود ہی۔ انگلستان اور امریکہ میں جو اسلامی مشن جاری ہوئے ہیں اُن کے چلانے والے علمائے اسلام کے ذخیرے تصانیف سے نہایت درجہ ناواقف ہیں اور اُن کو اسلام کا جس قدر علم ہی وہ آجکل کے مصنفوں کی کتابوں سے ہی جو اسلام کو عقل کے مطابق دکھاتے ہیں اور دیگر مذاہب کے مقابلہ میں اپنے مذہب کی حمایت کرتے ہیں۔ ان انگریز مسلمانوں نے عبادات میں اکثر طریقے پروٹسٹنٹ عیسوی کے اختیار کرلیے ہیں۔ جیسے مُناجات کو گانا۔ انگریزی زبان میں نماز پڑہنی وغیرہ وغیرہ۔ غرض اس طرح ان دو اسلامی مشنوں میں اسلام پر ایسے طریقہ سے عمل ہوتا ہی جو سب سے نرالا ہی۔ مگر یہ بات بھی اس مذہب کی ایک خاص زبردست قوت کا ثبوت ہی یعنی وہ قوت جس سے اسلام اپنے تئیں مختلف حالتوں اور خصلتوں کے لوگوں کی قبول کیلیے مناسب مزاج بنالیتا ہی۔

